عشق میں مقبولیت، محبوب کو گرویدہ بلکہ
نادیدہ قوتوں کو بھی تسخیر کرنے کے عملیات

# عملیات تسخیرات



ڈاکٹر حشمت جاہ

عشق میں مقبولیت، محبوب کو گرویدہ بلکہ
نادیدہ قوتوں کو بھی تسخیر کرنے کے عملیات

# تسخیرات
# عملیات



ڈاکٹر حشمت جاہ

خلق میں مقبولیت، محبوب کو گرویدہ بلکہ

نادیدہ قوت کو بھی تسخیر کرنے کے عملیات

# عملیات تسخیرات

مؤلف : ڈاکٹر حشمت جاہ

ناشر

مکتبہ روحانی سائنس

مطب عرشی دواخانہ کراچی

Ph: 021-6805186

کتاب : عملیات تسخیرات

مؤلف : ڈاکٹر حشمت جاہ

ناشر : مکتبہ روحانی سائنس

قیمت : [redacted]/-

اسٹاکسٹ

شمع بک ایجنسی اردو بازار کراچی



خط و کتابت

**مرکز شفاء**

M-18 میزنائن فلور سینٹرم شاپنگ مال

بالمقابل ریاض آٹو زراشد مہناس روڈ کراچی

موبائل فون نمبر : 0300-373-3851

اوقات

صبح 11 بجے سے 1 بجے تک

اتوار تعطیل

**مرکز روحانیت**

شاپ نمبر 10 ہمنی پیلس SB-3

بلاک ۔C-13 بالمقابل بیت المکرم مسجد

نزد سپر مارکیٹ بس اسٹاپ مین یونیورسٹی روڈ

گلشن اقبال ٹاؤن کراچی۔ 75300

فون نمبر : 021-4989410

اوقات

شام ۔4 بجے سے 6 بجے تک اتوار تعطیل


# فہرست

# تسخیر حب

یہ عمل اسم باری تعالیٰ تسخیر کے لئے مجرب ہے۔ اگر خواہش ہو کہ کسی کو اپنی محبت میں بے قرار کریں یا کسی حاکم یا افسر سے نفع حاصل کرنا ہو تو چاہئے کہ عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کے روز اس عمل کو شروع کریں۔ اس ترتیب سے کہ رات کے وقت دو زانو روبقبلہ ہو کر بیٹھیں اور اپنی آنکھیں بند کریں۔ پہلے گیارہ مرتبہ آیت الکرسی اَلْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ تک پڑھیں۔ بعدہ ایک ہزار دس مرتبہ اسم ذات "یااللہ" مع عبارت کے پڑھیں اور اپنے مطلوب کو سامنے دست بستہ کھڑا تصور کریں۔ جب اسم تمام ہو جائے تو اس کے سینہ پر دم کریں اور اپنے دل میں اشارہ کریں کہ میرا مطیع ہو جا۔ اسی طرح پندرہ روز تک بدستور پڑھیں۔ اگر ممکن ہو تو کسی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں۔

انشاءاللہ مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔

اگر اس اسم مبارک کو بطور زکوٰۃ چالیس روز تک ہر روز ہزار بار پڑھیں تو اس مبارک اسم کے عامل ہو جائیں گے۔ (خواہ اپنے لئے ہو خواہ غیر کے لئے) یعنی جس چیز پر دم کر کے کھلائیں یا پلائیں بڑا اثر پیدا ہو، زکوٰۃ میں آیت الکرسی بدستور مذکور ہر روز پڑھنی چاہئے اور جب چلہ تمام ہو تو شربت پر دم کر کے پیغمبر ﷺ کی روح مبارک پر فاتحہ دیں اور روزانہ چھیاسٹھ مرتبہ یہ عمل پڑھ کر وظیفہ جاری رکھیں تا کہ یہ عمل ہمیشہ قابو میں رہے۔ اسم ذات کے ساتھ یہ عبارت پڑھنا ہوگی۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْب قَلِّبْ قَلْبَہٗ اِلَیَّ

اور اگر عورت ہو تو کہیں:

قَلْبَھَا اِلَیَّ

## تسخیر حکام

جو شخص اپنی حاجتیں امراء اور رؤسا سے پورا کرنا چاہے اور ان کو پوری طرح مسخر کرنا چاہے تو باوضو حالت میں سورہ یٰس سینتیس مرتبہ پڑھ کر امراء کے پاس جائے۔
انشاءاللہ وہ اس کی عزت کریں گے اور اس کی تمام حاجتیں بھی پوری کریں گے۔ مجرب اور مفید ہے۔

## تسخیر محبوب

نام طالب و مطلوب اور والدہ کے اعداد کے مطابق اس عمل کو عروج ماہ میں بروز جمعہ شروع کرے اور مطلوب کا تصور کامل رکھے۔
انشاءاللہ کامیابی نصیب ہوگی۔ دوران عمل، چڑیوں کو پابندی سے وانہ ڈالیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

یاعطوف ذوہ القوۃ المتین اعطف علی قلب فلاں بنت فلاں
برحمتک یاارحم الرحمن

اول وآخر درود پاک ذیل پڑھیں۔

## درود ابراہیمی

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## تسخیر محبوب کے لئے

تسخیر محبوب کے لئے اس سے بہتر تیر بہدف عمل شاید ہی کوئی اور ہو۔ چاہیے کہ



یہ عمل نیک مقاصد کی خاطر کرے ناجائز کاموں میں کارآمد نہ ہو۔ اگر میاں بیوی میں سخت ناچاقی ہو اور دونوں میں علیحدگی ہو جانے کا خطرہ ہو اور میاں چاہتا ہو کہ کسی طرح بیوی اس کی مطیع و فرمانبردار ہو جائے جبکہ بیوی اپنی ضد پر اڑی ہوئی ہو اور اس بارے میں کوئی بھی کوشش کارگر ثابت نہ ہو رہی ہو تو میاں یہ عمل کرے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے:

عروج چاند کے دنوں میں نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں چودہ دن تک یہ تسبیح ایک سو مرتبہ پڑھے اور جس وقت روزانہ پڑھے ہر روز اسی وقت پر پڑھے۔ انشاء العزیز الحکیم مطلوبہ مقاصد میں بہت جلد کامیابی ہوگی۔ عمل یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| |
|---|
| سبحان الذی ویس حواھان من کن والحمدللّٰہ زبانش گویائے |
| من ولا الہ الااللّٰہ چشم بعیدئہ من کن واللّٰہ اکبر کوشش باشنوائے من |
| ولاحول ولا قوۃ الابـاللّٰہ العلی العظیم۔ ھم تن وھمہ جان فلاں بنت |
| فلاں کو مطیع و فرمانبردار من کن بحق ھذا الکلام آمین |

## تسخیر قلوب کے لئے

اگر کسی کی یہ خواہش ہو کہ سب کے دل وہ تسخیر کر لے۔ یعنی وہ جہاں بھی جائے ہر جگہ اس کی عزت و تکریم ہو یا اگر کسی کا افسر اعلیٰ سخت دل ہو اور اس کے کام میں بے جا کیڑے نکالتا ہو تو ذیل کی آیات مبارکہ کو عرقِ گلاب اور زعفران میں لکھ کر انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے اس طرح رکھوائے کہ پانی سے بچا رہے تو اس کی دلی مراد ضرور پوری ہوں گی۔

اَلَّذِيْنَ قَالَ لَهُمُ النَّاسُ سے ذُوْفَضْلٍ عَظِيْمٍ تک۔

(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۷۴،۱۷۳)

## نقش تسخیر

ساعت زہرہ میں، جبکہ چاند کی ابتدائی تاریخیں ہوں اور دن پیر کا ہو، مندرجہ ذیل کا نقش مبارک مشک اور زعفران سے ہرن کی جھلی پر خوش اعتقادی سے لکھے اور سیدھے بازو پر باندھے۔ ایسی تسخیر ہو کہ لوگ اس کے تابع اور فرمان ہو جائیں۔ روزانہ ایک سو مرتبہ اس آیت پاک کی تلاوت کرے اور پانی یا شکر پر دم کر کے پار کھے۔ تمام نیک مقاصد کے لئے کھائے پلائے۔ انشاء اللہ کامیاب ہو۔ نقش یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَسَيَكْفِيْكَهُمُ | اَللّٰهُ وَهُوَ | السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ |
| الْعَلِيْمُ | السَّمِيْعُ | اَللّٰهُ وَهُوَ | فَسَيَكْفِيْكَهُمُ |
| اَللّٰهُ وَهُوَ | فَسَيَكْفِيْكَهُمُ | الْعَلِيْمُ | السَّمِيْعُ |
| السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ | فَسَيَكْفِيْكَهُمُ | اَللّٰهُ وَهُوَ |

فلاں بن فلاں علی الحب فلاں بن فلاں

## تسخیر حُب

کسی مخصوص انسان یا عام لوگوں کو مسخر کرنے اور اپنی طرف کرنے کے لئے درج ذیل آیات مبارکہ بعد از نماز فجر اور بعد از نماز مغرب گیارہ مرتبہ پڑھے، جبکہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف لازمی پڑھے۔

انشاء اللہ ضرور کامیاب و کامران ہوگا۔

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۶۵)



وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ ○

(سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۳۴)

اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَّثَلُهٗ فِي الظُّلُمٰتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا كَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكٰفِرِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ○ (سورۃ انعام ۶، آیت ۱۲۲)

فَلَمَّا رَاَيْنَهٗٓ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ ○ (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۳۱)

وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ○

(سورۃ بنی اسرائیل ۱۷، آیت ۱۱۱)

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا ○ (سورۃ احزاب ۳۳، آیت ۶۹)

## تسخیر عالم

تسخیر عالم کے لئے ذیل کا عمل بعد نماز فجر ایک سو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھنا بے حد مجرب ہے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ بھی بے حد ضروری ہے۔

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِيْ هٰذَا الْبَلَدَ وَالرِّجَالَ

## تسخیر حکام بالا

بادشاہ، حکام اور رؤسا و امراء کو تابع کرنے کے لئے:

يَارَحْمٰنُ كُلِّ شَيْءٍ

تین دن تک برابر ہر روز پانچ سو بار پڑھے اور چوتھے دن غسل کر کے ایک ہزار مرتبہ پڑھے اور اپنی ہتھیلی پر لکھے اور امیر کے پاس جا کر اس کے سامنے پندرہ بار پڑھے۔

انشاء اللہ محبت سے پیش آئے گا۔

## تسخیر حُب

جس شخص سے اس کا حاکم یا افسرِ بالا خفا ہو گیا ہو یا زوجین میں ناچاقی ہو گئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے اسے چاہئے کہ آپس میں ملاقات کے وقت پوشیدہ طور پر ان آیات مبارکہ کا ورد رکھے۔

انشاءاللہ جلد کامیاب ہوگا۔

وَلَمَّا سَكَتَ عَنْ مُّوْسَى الْغَضَبُ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ وَفِيْ نُسْخَتِهَا هُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُوْنَ (سورۃ اعراف ۷، آیت ۱۵۴)

پھر یہ پڑھے:۔

اَطْفَاتُ غَضَبَ كَذَا وَكَذَا بِلَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاسْتَجْلَبْتُ مَوَدَّتَهٗ بِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

## تسخیر حُب

ذیل کی آیت مبارکہ کو چھ سو اٹھتر مرتبہ پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کر کے جسے وہ تیل سونگھائے گا وہ مسخر ہو جائے گا۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ

(سورۃ صٓ۔ ۳۸، آیت ۳۴)

## تسخیر محبوب

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو ہر روز ہزار مرتبہ اس آیت مبارکہ اور اسماء کو پڑھ کر شیرینی یا پھولوں پر دم کریں اور محبوب کو کھلائیں یا سونگھائیں۔



انشاءاللہ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۱۸)

يَا رَفِيْقُ يَا شَفِيْقُ نَجِّنِيْ مِنْ كُلِّ ضِيْقٍ

## تسخیر حُب

اگر کسی کو مسخر کرنا اور اپنی کوئی حاجت اس سے پوری کرنی ہو تو اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھیں اور اس کے بعد تسبیح و تہلیل اور درود شریف پڑھ کر اپنی ضرورت کے لئے دعا مانگیں اور پھر ان آیات مبارکہ کو بلا تعداد پڑھتے ہوئے اس کے پاس جائیں اور وہاں جانے کے بعد بیٹھے بیٹھے بھی پڑھتے رہیں۔ جب وہ ہم کلام ہو تو اس وقت پڑھنا چھوڑ دیں اور بیچ میں وقفہ ملتا رہے تو اس اثناء میں ان آیات کو پڑھیں۔ انشاءاللہ مسخر ہوگا اور آپ کا کام پورا کرے گا۔ نہایت مجرب اور مفید ہے۔

وَلَمَّا دَخَلُوْا مِنْ حَيْثُ اَمَرَهُمْ اَبُوْهُمْ مَا كَانَ يُغْنِيْ عَنْهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ اِلَّا حَاجَةً فِيْ نَفْسِ يَعْقُوْبَ قَضٰىهَا (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۶۸)

اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ

(سورۃ منافقون ۶۳ آیت ۱)

## تسخیر خلائق

نقش مبارک تسخیر خلائق کے لئے اکسیر ہے۔ باوضو لکھ کر اور عطر لگا کر سیدھے بازو پہ باندھ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

## تسخیرِ حُب

ذیل کا نقش محبت کے لئے اکسیر و مجرب اور فائدہ مند ہے۔
اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے باوضو حالت میں قبلہ رو بیٹھ کر کسی سفید کاغذ پر لکھیں۔
انشاءاللہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

الحب ماجبرئیل بحق آدم و حوا فلاں بنت فلاں را مبتلا گردد بحق۔
یَابُدُّوْحُ یَابُدُّوْحُ یَابُدُّوْحُ

## تسخیرِ محبت

جو کوئی کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہتا ہو اور کسی رکاوٹ کی وجہ سے ایسا نہ ہوتا



ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور اکسیر کا درجہ رکھتا ہے۔
اس مقصد کے لئے نقش کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب و مشک سے لکھ کر جس کسی کو بھی پلائے گا وہ اس کی محبت میں گرفتار ہو جائے گا۔
ایک روز چھوڑ کر پلایا جائے۔ روز پلانے سے تاثیر باطل ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۸ | ۲ | ۱۰ |
| ۹ | ۷ | ۴ |
| ۳ | ۱۱ | ۶ |

یَابُدُّوْحُ تَبْدُوْ حُبُ مِنَ الْبُدُّوْحِ فِی الْبُدُّوْحِ بُلُّوْحِکَ یَابُدُّوْحُ
فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں

## تسخیرِ محبت

اگر کوئی شخص کسی کی محبت میں گرفتار ہو اور یہ خواہش بھی رکھتا ہو کہ وہ بھی اس کی محبت میں گرفتار ہو جائے یا پھر اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کا محبوب بے قرار ہو کر اس کے سامنے حاضر ہو جائے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند اور مفید ہے۔
اس مقصد کے لئے ذیل کے نقش کو باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر زعفران و گلاب اور مشک سے لکھ کر خوشبو لگائیں اور پھر موم جامہ کر کے وزنی پتھر کے نیچے دبا دیں۔ فلاں بن فلاں کی جگہ طالب و مطلوب کا نام بمعہ والدہ لکھے۔
انشاءاللہ محبوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۵۱ | ۹۶۵ | ۹۶۲ | ۹۵۹ |
| ۹۶۳ | ۹۵۸ | ۹۵۲ | ۹۶۴ |
| ۹۵۷ | ۹۶۰ | ۹۶۷ | ۹۵۳ |
| ۹۶۶ | ۹۵۴ | ۹۵۶ | ۹۶۱ |

الحب فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں۔ بحرہ ایں نقش بے قرار شود۔

زود بیاید۔ زود بیاید۔ زود بیاید۔

## تسخیر حُب

اگر کوئی شخص کسی سے ناراض ہو تو اس عبارت کو جمعہ کے دن ساعت مشتری میں لکھ کر آگ میں جلائے تو وہ کاغذ گرم نہ ہونے پائے گا کہ وہ شخص حاضر ہوگا یا جو کچھ مراد ہوگی وہ پوری ہوگی۔

انشاءاللہ مجرب اور مفید ہے۔

اس کے تین پرچے لکھے۔ ایک اسی ساعت میں جلائے۔ دوسرا دو بجے۔ تیسرا شام کو غروب آفتاب سے پہلے۔

آگ میں جلاتے وقت مطلوب کا تصور ہونا چاہئے۔ غرض ہر جمعہ کو تین پرچے لکھے، پورے چار جمعہ عمل کیا جائے گا۔

مَاھُوْہٗ وَمَادُوْ وَلُصَدْ مَاتَیْمُوْ وَاَیْلُوْ وَمَنَا سَلْمَا عَبْدُاللّٰهِ بَلَدُاللّٰهِ سَرِیٌ رَحْلَتْ قلب بن فلان بن فلان، علی حب فلان بن فلان صه صه سَحَبُ یَلْحُ بَیْعَ عشق



## تسخیر مطلوب

سِلْ یَارَسُوْلُ اَحِیْرَا سُوْلَ بِحَقِّ اِشْرَاھِیَا مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنَ ٥ یَاارْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

اس کو صرف اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پان پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے۔ انشاءاللہ مطلوب کا دل مطیع و فرماں بردار ہو جائے گا۔ بے حد مجرب و آزمودہ ہے۔ بفضلہٖ باری تعالیٰ۔ ذیل کا عمل حب کے لئے بے حد مفید اور مجرب ہے۔

یَااَفْتَابَ الْمُسَغَّرِ وَلُوَاسِ یَسْتَمْ وَسُوْخَتَمْ دل و جان وعقل وھوش وفھم ووھم وھفت اندام فلان بن فلان عَلٰی حُبِّ بْنِ فلان اِسْرَعْ طُرْفَةَ الْعَیْنِ اَلْوَاحَا اَلسَّاعَةُ السَّاعَةُ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | د | و | ح |
| ح | و | د | ب |
| د | ب | ح | و |
| و | ح | ب | د |

کَتَبَ ھٰذَا التَّعْوِیْذَ اَلْحُبُّ فلان بن فلان علٰی حب فلان بن فلان شدید اَلْحُبِّ لَابَغْضَاءَ اَبَدًا بِحَقِّ یَاوَدُوْدُ یَاوَدُوْدُ یَاوَدُوْدُ بِحَقِّ لَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

## تسخیر مطلوب

مطلوب کو بے قرار کرنے یا اپنی محبت میں گرفتار کرنے کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہیں۔

اس مقصد کے لئے مطلوب کے کپڑے پر ذیل کے نقوش لکھ کر گھی کے چراغ میں جلائے اور چراغ کے پاس گلاب کا پھول رکھے۔

انشاءاللہ مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہو جائے گا یا پھر اس کی محبت میں گرفتار ہو جائے گا۔نقوش یہ ہیں:۔

فلاں بن فلاں کی جگہ طالب و مطلوب کی ماں کا نام بھی لکھیں۔

**١٦٨٦٩٩ ٥ا ك ١١١١١ وحط الساه ه ه ماه**

الحب فلان بن فلان اعلیٰ حب فلان بن فلان.

یا اللہ یا اللہ

یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا اللہ

یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا اللہ

یا اللہ یا اللہ

الحب فلان بن فلان علیٰ حب فلان بن فلان.

یا اللہ یا اللہ

یا اللہ یا اللہ

یا اللہ یا اللہ

یا اللہ یا اللہ



## تسخیر محبت

محبت والفت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران و گلاب سے بنائیں اور اس پر خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے رکھیں۔

انشاءاللہ اس مقصد میں کامیابی ہو گی۔

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ

(سورۃ بقرہ ۲ آیت نمبر ۱۶۵)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٦٥ | ٣٧٩ | ٣٧٦ | ٣٧٣ |
| ٣٧٧ | ٣٧٢ | ٣٦٦ | ٣٧٨ |
| ٣٧١ | ٣٧٤ | ٣٨١ | ٣٦٧ |
| ٣٨٠ | ٣٦٨ | ٣٧٠ | ٣٧٥ |

## تسخیر مطلوب

بکری کا داہنا شانہ لے کر اس پر سورہ یٰسین جس قدر بھی لکھی جائے، نماز جمعہ کے بعد برہنہ ہو کر لکھے اور طالب و مطلوب کا نام لکھے۔ لیکن یہ عمل عروج ماہ میں کیا جائے۔ اس شانہ کو ہانڈی میں رکھ کر چولھے میں دبا دے تا کہ وہ گرم رہے۔ اس قدر آگ نہ ہو کہ وہ جل جائے۔ مطلوب کا دل بے قرار ہو جائے گا۔ اگر شانہ جلنے لگا تو مطلوب کا دل بھی جلنے لگے گا۔

الحب فلان بن فلان علی حب فلان بن فلان۔

طالب و مطلوب کے ناموں کے ساتھ۔

## تسخیر محبّ

اگر کوئی شخص اپنی محبت میں کسی کو بے قرار کرنا چاہے تو وہ کسی گلاس وغیرہ میں پانی لے کر اس پر یابدوح سات بار پڑھ کر دم کرے اور اس میں سے تھوڑا سا پانی اپنے منہ میں لے کر غرارہ کی طرح پانی کو حرکت دے۔ پھر اسی گلاس میں ڈال دے جو اسے پئے گا اس سے محبت کرنے لگے گا۔

## تسخیر حُب

گڑ، پان یا کسی کھانے کی چیز پر تین بار ذیل کی دعا مبارکہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ مطلوب مسخر ہو جائے گا۔ لیکن بدکاری کے لئے یہ عمل نہ کیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ لِقُلُوْبِھِمْ فِیْ لَیْلٍ وَّنَھَارٍ وَّفِیْ سَاعَۃِ شَھْرٍ عَلٰی حُبِّھِمْ اَشَدُّ حُبًّا وَلَوْیَرَ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْیَرَوْنَ الْعَذَابَ اِنَّ الْقُوَّۃَ لِلّٰہِ جَمِیْعًا

الحب فلان بن فلان علٰی حب فلان بن فلان

## نقش تسخیر خلائق

یہ نقش مبارک تسخیر خلائق کے لئے اکسیر ہے۔ باوضو لکھ کر اور عطر لگا کر سیدھے بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ | ۱۹۸ |



## نقش تسخیر قلوب

یہ نقش واسطے تالیف قلوب اور کسی کو رجوع کرنے کے لئے بے حد مجرب ہے۔ لکھ کر بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۹۵ | ۲۹۰۹ | ۲۹۰۶ | ۲۹۰۳ |
| ۲۹۰۷ | ۲۹۰۲ | ۲۸۹۶ | ۲۹۰۸ |
| ۲۹۰۱ | ۲۹۰۴ | ۲۹۱۱ | ۲۸۹۷ |
| ۲۹۱۰ | ۲۸۹۸ | ۲۹۰۰ | ۲۹۰۵ |

## نقش تسخیر محبت

اس نقش کو لکھ کر جس کو پلائے وہ محبت کرنے لگے۔ مگر وجین کے لئے زیادہ مفید اور فائدہ مند ہے۔ ایک روز چھوڑ کر پلائے۔



الحب فلان بن فلان علٰی حب فلان بن فلان

## تسخیر حکام

جب کوئی حاکم یا افسر کے غصہ سے ڈرتا ہو اور حاکم اس پر بے جا ظلم کرتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش زعفران و گلاب و مشک سے لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور حکام کے سامنے جائیں۔

خدا کے فضل و کرم سے وہ شخص کامیاب ہوگا۔

مجرب اور فائدہ مند ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | |
|---|---|---|
| ٦٥٩ | ٦٥۴ | ٦٦١ |
| ٦٦٠ | ٦٥٨ | ٦٥٦ |
| ٦٥٥ | ٦٦۲ | ٦٥٧ |

## باطن کی صفائی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن صاف و شفاف ہو جائے اس میں ایسے اوصاف پیدا ہوں کہ جس سے وہ لوگوں کی اصلیت پہچان سکے، لوگوں کو دیکھ کر ان کے اندرونی حالات کا ٹھیک طرح سے اندازہ لگا سکے تو اسے چاہئے کہ وہ نماز عصر کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے، درمیان میں گیارہ مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پورا ہوگا۔

ہر روز بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔ چالیس یوم کے اندر ہی اسے بخوبی علم



ہو جائے گا کہ سورہ کوثر کی برکت کس قدر زیادہ ہے۔ اس کے باطن میں روشنی پیدا ہونا شروع ہو جائے گی اور اس کی طبیعت نیکی کی طرف مائل ہوگی۔

## باطنی صفائی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہے کہ اس کا باطن پاکیزہ ہو جائے۔ برے اور گندے تصورات اس کے ذہن سے ختم ہو جائیں اور ان کی جگہ اچھے اور صاف تصورات کی آماجگاہ اس کا ذہن بن جائے تو وہ ہر روز کسی بھی فرض نماز کے بعد سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے اور اس عمل کو جاری رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ اس کے ذہن میں پاکیزگی پیدا ہو جائے گی۔ باطن کی خوب اچھی طرح صفائی ہو جائے گی۔ شیطانی وسوسے اسے تنگ نہ کریں گے۔ اللہ تعالیٰ شر شیطان سے حفاظت فرمائے گا۔ سورہ کوثر کی برکت سے اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔

## پریاں حاضر کرنا

اس مقصد کے لئے سورہ کوثر کا عامل ہونا ضروری ہے۔ تمام غیر شرعی حرکات و افعال سے اجتناب کرنا لازمی ہے۔ سورہ کوثر کی زکوۃ ادا کرنے کے بعد باوضو حالت میں نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ بہتر مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر ماش کے اوپر دم کرے اور چاروں طرف پھینک کر پھیلا دے۔ اسی وقت پریاں حاضر خدمت ہو جائیں گی۔

## پریوں کا بادشاہ حاضر کرنا

اس مقصد کے لئے جمعرات کو غسل کرے، پاک و صاف لباس پہنے، خوشبو لگا کر کسی باغ میں جائے اور ایک کونے میں جہاں پر کہ بالکل تنہائی ہو بیٹھے۔ باوضو حالت میں اول و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں ایک سو ساٹھ مرتبہ سورہ کوثر اور [illegible] مرتبہ سورہ جن پڑھے اور اپنے مقصد کا تصور دل میں لائے۔ انشاء

اللہ تعالیٰ پریوں کا بادشاہ مع اپنے لشکر کے حاضر ہوگا۔ اس وقت جو کچھ بھی اس کو حکم کرے گا وہ تعمیل کرے گا اور جو کچھ اس سے پوچھے گا وہ ٹھیک جواب دے گا۔

اگر کسی دشمن یا کسی اور شخص کو جو دور ہے اس کو بلانا مقصود ہے تو کہے کہ فلاں بن فلاں کو حاضر کر۔ چنانچہ وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسی وقت اس کو حاضر کر دے گا۔

## تسخیر جنات

جنات، دیو یا پری کی تسخیر کے لئے کسی ایسے مکان میں تنہا جائے جہاں پر کوئی دوسرا شخص نہ ہو۔ باوضو اور پاکیزہ لباس میں ہو۔ دروازہ بند کر کے کمرے میں صندل و عود کا بخور روشن کرے، پھر سورہ کوثر دو سو ایک مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے اور اپنے مقصد کی نیت دل میں رکھے۔ مطلوبہ مقصد کا تصور کرے۔ ہر روز بلاناغہ چالیس دن تک اسی طرح پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ جب مقصد پورا ہو جائے تو کسی سے یہ راز نہ کہے، اسے پوشیدہ ہی رکھے۔ اگر کسی پر ظاہر کرے گا تو عمل کا اثر ختم ہو جائے گا۔ تسخیر شدہ اطاعت سے نکل جائے گا۔

## تسخیر حاکم کے لئے

اگر کسی شخص کا کسی حاکم وقت سے کوئی جائز کام ہو، جبکہ وہ حاکم کسی بھی طرح کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا ہو یا یہ اس حاکم کے سامنے جانے سے گھبراتا ہو یا اس پر کوئی ناجائز مقدمہ بنا دیا گیا ہو، اس کو خطرہ ہو کہ کہیں مقدمے کا فیصلہ اس کے خلاف نہ ہو جائے اور اسے ناحق سزا نہ ہو جائے تو حاکم اور افسر کو تسخیر کرنے کے لئے سورہ کوثر کا یہ عمل نہایت آزمودہ اور مجرب ہے اور متعدد اولیاء کرام سے منقول ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ نماز فجر کی ادائیگی



کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورہ کوثر نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر نماز فجر کے بعد نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر نماز عشاء کے بعد پڑھے۔

جب تک مطلوبہ مقصد پورا نہ ہو ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔ عمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مقصود پورا ہو جائے گا۔ حکام کو تسخیر کرنے اور مقدمات میں انصاف کے حصول کے لئے یہ عمل بہت ہی پراثر ہے۔ اللہ تعالیٰ سورہ کوثر کی برکت سے دعا قبول فرمالیتا ہے۔

## تسخیر خلائق کے لئے

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں ایک جگہ پر قبلہ رخ بیٹھے اور اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھنے کے بعد اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ چند روز تک بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھنے سے کامیابی دکھائی دینے لگتی ہے۔ مگر ضروری ہے کہ چالیس یوم پورے کرے۔

## جنات کو تابع کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ جنات کا بادشاہ اس کا تابع ہو جائے تو وہ ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک جمعہ کی شب آدھی رات کو سورۃ کوثر ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ غسل کرنے کے بعد پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ جنات کا بادشاہ حاصر ہو جائے گا اور عامل کے تابع فرمان ہوگا۔ وہ جو کہے گا بادشاہ اس کو پورا کرے گا۔

## جن کو مسخر کرنا

اگر جن کو مسخر کرنا مقصود ہو تو اس کے لئے ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک سورہ کوثر ایک سو مرتبہ اس طرح سے پڑھیں کہ اول و آخر اکیس اکیس بار درود پاک پڑھیں۔ پڑھتے وقت جن کا مکمل تصور رکھیں کہ جن کو مسخر کرنا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جن مسخر

ہو جائے گا۔لیکن سورہ کوثر کا عامل ہونا ضروری ہے۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے، ہر کوئی اس کے ساتھ محبت و اخلاق سے پیش آئے۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ وامان میں رکھے تو وہ سورہ کوثر لکھ کر اپنے پاس رکھے۔انشاءاللہ تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے، اس کی خوب اچھی شہرت ہو جائے، جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئیں تو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد ۱۲۵ مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اپنے مقصد کے حصول کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

بفضل باری تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی۔ لوگوں میں اس کی شہرت ہو جائے گی۔ ہر کوئی اس کی عزت کرے گا۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے۔ اس کی شہرت اچھی ہو جائے، لوگوں کی نظروں میں معزز ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکسٹھ مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے۔

انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد اس کی دعا قبول ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت ڈال دے گا اور وہ چشم خلائق میں معزز و محترم ہو جائے گا۔ ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے گا۔ جہاں بھی جائے گا لوگ اس کی عزت کریں گے۔



## حاکم مطیع ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ حاکم وقت اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے اور اس کا جو بھی کام ہے وہ ہو جائے تو وہ باوضو حالت میں دو مرتبہ سورہ کوثر اس طرح سے پڑھ کر دم کرے یا کسی کریم پر دم کرے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور اپنے چہرے پر دم کر کے مل کر حاکم کے سامنے جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حاکم بہت اچھا سلوک کرے گا۔

## حاکم مہربان ہو

اگر کوئی یہ چاہے کہ حاکم وقت اس کے ساتھ مہربانی سے پیش آئے تو وہ سورہ کوثر دغیرہ سو مرتبہ اس طرح سے پڑھ کر پانی پر دم کرے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے، یہ پانی تھوڑا سا پی لے اور باقی اپنے سر اور چہرے پر لگائے۔ اس کے بعد حاکم کے سامنے جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا اور اس پر خصوصی توجہ کرے گا۔ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## حاکم کو مہربان کرنا

بعض عارفین کے حوالے سے شمس المعارف میں درج ہے کہ اگر کسی کو حاکم وقت یا حکومتی عہدیدار سے کوئی کام ہو اور کسی طرح سے کام نہ ہو رہا ہو تو حاکم کو مہربان کرنے کی غرض سے جمعہ کے دن پہلی ساعت میں شیشہ کے برتن میں لوہے کے پاک صاف قلم سے مشک و زعفران یا کافور و مشک سے سورہ کوثر لکھے اور پھر اس کو عرق گلاب میں دھو کر اس گلاب کے عرق کو کسی صاف شیشی میں رکھ لے اور پھر اس پر تین مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر دم کرے۔

جب حاکم کے پاس جانے کی ضرورت پیش آئے تو جانے سے پیشتر تھوڑا سا

عرق گلاب اپنے چہرے پر مل لے اور پھر حاکم کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا اور جو بھی جائز کام ہوگا وہ بفضل باری تعالیٰ ہو جائے گا۔

## حاکم وقت کو مطیع کرنا

حاکم وقت کو اپنا مطیع و گرویدہ کرنے کی غرض سے باوضو حالت میں سو مرتبہ سورہ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور سورہ کوثر پڑھتے وقت حاکم وقت کی حاضری کا تصور کرے۔

چالیس یوم تک بلا ناغہ اسی طرح کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے بعد حاکم وقت اس کا مطیع ہو جائے گا اور ایسا سبب پیدا ہوگا کہ وہ خود اس کے پاس حاضر ہوگا۔

## حصول عزت کے لئے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی عزت و مرتبہ میں اضافہ ہو، جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت سے پیش آئیں تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے، درمیان میں گیاہ مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے حصول عزت و بلند مرتبہ کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی۔

## روحانی قوت کے لئے

اس مقصد کے لئے نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں پاکیزہ کپڑے پہن کر صاف بستر پر چت لیٹے اور اپنی زبان تالو سے لگا کر بغیر حرکت دیئے قلب سے سات مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور اسی حالت میں سو جائے۔ عمل کے دوران کسی سے کلام یا اشارہ نہ کرے۔

اس عمل کی مداومت رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی اس پر



اسرار منکشف ہونا شروع ہو جائیں گے۔ اگر اس عمل کے دوران سورہ کوثر پڑھتے ہوئے نیند کا غلبہ ہو جائے اور نیند آ جائے جبکہ سات مرتبہ سورہ کوثر بھی نہ پڑھی گئی ہو تو اس سے عمل میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔ عمل پورا ہو جاتا ہے۔

## اتفاق کے لئے

جس گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہو، بات بات پر جھگڑے کی فضاء قائم ہو جاتی ہو، گھر میں سے کوئی بھی فرد پیار و محبت سے کام نہ لیتا ہو تو ان میں اتحاد و اتفاق کی غرض سے باوضو حالت میں نماز فجر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے اور پانی پر دم کرے۔

یہ دم کیا ہوا پانی گھر کے افراد کو پلا دے یا کسی طرح اس پانی میں ملا دے جس سے گھر کے افراد آٹا گوندھ کر روٹیاں پکاتے ہوں۔ چالیس یوم تک یہ عمل کرے۔

اس دوران انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں خیر و برکت پیدا ہوگی۔ گھر والوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے لئے پیار و محبت کے جذبات پیدا ہوں گے اور وہ آپس میں اتحاد و اتفاق سے رہیں گے۔

## سنگدلی دور کرنے کے لئے

اگر کسی کا دل بہت زیادہ سخت ہو، کسی پر اسے رحم نہ آتا ہو، شقی القلب ہو۔ بڑے سے بڑا واقعہ بھی اس پر اثر انداز نہ ہو سکتا ہو، راہ راست سے بھٹکا ہوا ہو۔ سیدھے راستے پر آنے کا خواہش مند ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نماز پنجگانہ کی پابندی کرے اور نماز عصر کے بعد ہر روز اکتالیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اس کے دل کی سختی دور ہو جائے گی۔ اس کے دل میں رحم کے جذبات پیدا ہو جائیں گے اور وہ نرمی و اخلاق کا مظاہرہ کرے گا۔

اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خاص فضل و کرم نازم فرمائے گا۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ اس

بندے سے بہت خوش ہوتا ہے جو اس کی بارگاہ میں عاجزی وانکساری سے کام لے۔ اس کی دلی مراد ضرور پوری فرماتا ہے۔

اس کے علاوہ اگر کوئی ایسا شقی القلب شخص جو کسی طرح بھی راہ راست پر نہ آتا ہو تو اس کے دل کی سختی کو دور کرنے کے لئے ہر روز باوضو حالت میں سورہ کوثر اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ اول وآخر تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور پانی پر یا کسی بھی کھانے والی چیز پر دم کر کے اس شقی القلب کو کھلا دیا جائے۔ ہر روز ایسا ہی کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ اس مقصد کے لئے نہایت مجرب وآزمودہ عمل ہے۔

## طبیعت میں نرمی پیدا کرنا

اگر کسی کی طبیعت بہت زیادہ غصیلی ہو، بات بات پر اسے غصہ آجاتا ہو، کسی کی بات برداشت نہ کرتا ہو، ہر وقت لڑنے جھگڑنے پر آمادہ رہتا ہو، طبیعت میں بہت زیادہ اکھڑ پن ہو، کسی کی نہ سنتا ہو اور بلاوجہ غصہ کرتا ہو تو چاہئے کہ اکتالیس مرتبہ سورہ کوثر باوضو حالت میں پڑھ کر پانی پر دم کرے اور ہر روز یہ دم کیا ہوا پانی اسے پلایا جائے۔

بفضل باری تعالیٰ اس کا غصہ جاتا رہے گا۔ طبیعت میں نرمی اور رحم دلی کے جذبات پیدا ہوں گے۔ سورہ کوثر کی برکت سے اس کی طبیعت اعتدال پر آجائے گی۔ اس میں صبر وبرداشت کا مادہ پیدا ہو جائے گا۔ معمولی معمولی بات پر لڑنے جھگڑنے سے باز آجائے گا۔

## ظاہری وباطنی فتوحات

ذیل میں دیا ہوا عمل بے شمار فوائد کا حامل ہے۔ اس کا عامل بہت ہی فائدے میں رہتا ہے۔ ہر معاملے میں کامیابی سے ہمکنار ہوتا ہے۔ اس عمل کو کرنے والے کے لئے خاص طور پر یہ ہدایت ہے کہ اگر وہ موکلوں سے ڈرتا ہے تو ہرگز یہ عمل نہ



کرے۔ کیونکہ اس عمل کے دوران موکلوں کی جانب سے بہت سے اشارے ہوتے ہیں اور ثابت قدمی اور مضبوط دل کے ساتھ عمل کو مکمل کیا جاتا ہے۔ اس عمل کے تین چلے ہیں۔ چلوں کے دوران ترک حیوانات کا لحاظ کرنا بہت ہی ضروری ہے۔ چلوں کے اختتام پر بفضل باری تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہوتی ہے۔

عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو حالت میں سب سے پہلے قبلہ رخ بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر ایک سو اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس کے بعد ایک سو اکیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھے۔ اس کے بعد آخر میں پھر پہلے جو درود پاک پڑھا تھا ایک سو اکیس مرتبہ پڑھے۔ اس طرح یہ عمل مکمل ہو جائے گا۔ ایک چلہ تک روزانہ بلاناغہ اسی طرح عمل کرے۔

پھر جب دوسرا چلہ شروع کرے تو اس میں سورہ کوثر صرف اکیاسی مرتبہ پڑھے اور درود اسی تعداد کے مطابق پڑھے۔ جبکہ تیسرے چلے میں سورہ کوثر اکتالیس مرتبہ پڑھے۔

جب تینوں چلے مکمل ہو جائیں تو پھر ہر روز بلاناغہ سات یا گیارہ مرتبہ جس قدر بھی پڑھ سکتا ہے پڑھنے پر مداومت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس مقصد کے لئے عمل کیا ہے اس میں ضرور کامیابی ہوگی۔

## عزت کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ جس جگہ بھی جائے اس کی عزت کی جائے، تمام خلقت اس پر مہربان ہو جائے، ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے تو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد پچاس مرتبہ سورہ کوثر اس طرح سے پڑھے کہ جب لفظ کوثر پر پہنچے تو گیارہ مرتبہ اس کی تکرار کرے۔ اس کے بعد سورہ مکمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی مداومت کرنے والا خلقت میں عزت پائے گا۔ مخلوق اس پر

مہربان ہوگی اور ہر کوئی اس کی عزت کرے گا۔

## عزت و مرتبہ

اگر کوئی کسی ایسے مقام پر فائز ہو کہ ہر کوئی اس کی عزت کرتا ہو اور رتبہ کے لحاظ سے ہر وقت اس کی شہرت اچھی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ تادیر اس کی عزت و مرتبہ برقرار رہے، لوگ پہلے سے زیادہ اس کی عزت کریں تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد باوضو حالت میں اکتیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ لینے کی عادت ڈال لے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اس کی عزت میں خوب اضافہ ہوگا۔ ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے گا، ہر ایک کے دل میں اس کی محبت پیدا ہوگی۔

## عزت و مرتبہ میں ترقی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اسے عزت و مرتبہ حاصل ہو، لوگ اس کی عزت کریں اور وہ لوگوں کی نظروں میں معزز کہلایا جائے تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اس طرح سے سورہ کوثر پڑھا کرے۔

نماز فجر کی ادائیگی کے بعد اکیس مرتبہ، نماز ظہر کے بعد بائیس مرتبہ، نماز عصر کے بعد تیس مرتبہ، نماز مغرب کے بعد چوبیس مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد دس مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو انشاء اللہ تعالیٰ جلد دعا قبول ہوگی اور اللہ تعالیٰ عزت و مرتبہ سے نوازے گا۔ لوگوں کی نظروں میں اس کا عزت و مرتبہ بلند ہوگا۔

## عہدہ میں ترقی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کے عہدہ میں ترقی ہو جائے یا ایسی صورتحال پیدا ہوگئی ہو کہ حقدار کو اس کا حق نہ مل رہا ہو۔ یعنی جس کی ترقی ہونے کا حق ہے اس کی ترقی نہ ہو رہی ہو کسی اور سفارشی شخص کی ترقی ہو رہی ہو، جبکہ وہ اس سے جونیئر ہو تو ایسی



صورت میں جو شخص حق پر ہے اس کو چاہئے کہ وہ رات کو نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ کوثر پڑھے۔ ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ ناغہ نہ کرے، بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔

## غیب سے روزی ملے

اگر کوئی یہ چاہے کہ غیب سے اس کی روزی خود بخود اس کے پاس پہنچ جایا کرے تو اسے چاہئے کہ وہ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ یہ عمل اس طرح سے کرے کہ سورہ کوثر کے تین چلے پورے کرے۔ یعنی اس مقصد کے لئے کسی ایسی جگہ کا انتخاب کری جو پاک وصاف ہو، محفوظ ہو اور کسی کی آمد ورفت وہاں نہ ہو، تنہائی میں یہ عمل کرے اور چاند کے جس مہینہ کی یکم تاریخ اتوار کے دن ہو اس دن سے ترک جلالی و جمالی کے ساتھ اس عمل کا آغاز کرے۔ روزانہ ۲۷۵۴ مرتبہ پڑھنا ہے۔

ہر چلہ بائیس دن کا ہوگا۔ اگر تینوں چلے یکے بعد دیگرے مسلسل پورے کرے تو بہت بہتر ہے، ورنہ ایک چلہ کے مابین چند دن کا فاصلہ دے کر اگلا چلہ شروع کرے۔ چلہ کرتے ہوئے اس بات کا خاص طور پر خیال رکھے کہ کوئی بھی نماز قضا نہ کرے اور دوسرے یہ کہ چلہ کے دوران اگر کوئی شخص چاہے وہ کتنا ہی عزیز دوست یا بھائی ہی کیوں نہ ہو اگر کچھ پیش کرے تو ہرگز اسے قبول نہ کرے۔ اگر قبول کرے گا تو عمل ٹوٹ جائے گا۔ اس لئے کہ اس عمل کے موکلات مختلف شکلوں میں سامنے آکر دھوکہ دیتے ہیں، چاہئے کہ ان کے فریب میں ہرگز نہ آئے۔

اس عمل کی تیسری شرط یہ ہے کہ عمل کے دوران اگر کوئی شیر کی شکل میں سامنے آئے تو اس سے بھی خوفزدہ نہ ہو اور اگر وہ منہ کھولے تو اس کے منہ میں ڈالنے کے لئے

پہلے ہی اپنے پاس کوئی چیز رکھ چھوڑے اور جب اس کا منہ کھلے تو اس کے منہ میں ڈال دے، چاہے وہ چیز کھانے کی ہو یا روپیہ پیسہ ہو۔ لازم ہے کہ اس کے منہ کھولنے پر کوئی نہ کوئی چیز ضرور ڈالے۔ اس کے علاوہ جو بھی احتیاط اور لوازمات ضروری ہوتے ہیں، چلے کے دوران ان کا بھی خاص طور پر خیال رکھے اور سختی سے ان پر کاربند رہے۔

## قبولیت دعا کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبولیت کی سند حاصل کرے، وہ جو بھی جائز دعا اللہ تعالیٰ سے مانگے روا ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد اسی جگہ پر بیٹھے۔ اول و آخر سات سات مرتبہ درود پاک پڑھے اور چالیس مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

چالیس یوم تک ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔ بفضل باری تعالیٰ جو بھی مقصد ہوگا وہ پورا ہو جائے گا۔

## موکل شمس و قمر مسخر کرنا

اس مقصد کے لئے عروج ماہ میں بدھ سے نماز عشاء کے بعد چار سو مرتبہ سورہ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے اور ہر روز بلاناغہ چالیس یوم تک اسی طرح پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## موکل ہفت کواکب کو حاضر کرنا

موکل ہفت کواکب کو حاضر کرنے کی غرض سے منگل کے دن نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں سورہ کوثر ۴۴۴۴ مرتبہ اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر اکیس اکیس مرتبہ درود پاک پڑھے۔ ہر روز بلاناغہ چوالیس دن تک پڑھے۔ بفضل باری تعالیٰ



موکل ہفت کواکب حاضر ہوں گے اور جو کچھ بھی عامل کہے گا اس پر عمل کریں گے اور تابعداری کریں گے۔

## اتفاق کے لئے

اگر کسی گھر میں سخت ناچاقی ہو، گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے کی فضا قائم رہتی ہو، کسی بھی طرح گھر میں اتحاد و اتفاق پیدا نہ ہوتا ہو تو گھروں کے مابین ہم آہنگی، اتحاد اور اتفاق پیدا کرنے کی غرض سے ہر روز باوضو حالت میں گھر کا کوئی فرد اکیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے، اکیس یوم تک بلاناغہ اس سورۃ کی تلاوت کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں لڑائی جھگڑے کی کیفیت دور ہو جائے گی۔ گھر کے افراد اتحاد اور اتفاق سے رہیں گے۔

## باطنی صفائی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن پاکیزہ ہو جائے، برے اور گندے تصورات اس کے ذہن سے ختم ہو جائیں، ان کی جگہ اچھے اور صاف تصورات کی آماجگاہ اس کا ذہن بن جائے تو وہ ہر روز کسی بھی فرض نماز کے بعد سات مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے اور اس عمل کو جاری رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ اس کے ذہن میں پاکیزگی پیدا ہو جائے گی۔ باطن کی خوب اچھی طرح صفائی ہو جائے گی۔ شیطانی وسوسے اسے تنگ نہ کریں گے۔ اللہ تعالیٰ شرِ شیطان سے حفاظت فرمائے گا۔ سورہ فاتحہ کی برکت سے اسے اپنے حفظ و امان میں رکھے گا۔

## باطن کی صفائی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن صاف و شفاف ہو جائے، اس میں ایسے اوصاف

پیدا ہوں کہ جس سے وہ لوگوں کی اصلیت پہچان سکے، لوگوں کو دیکھ کران کے اندرونی حالات کا ٹھیک طرح سے اندازہ لگا سکے تو اسے چاہئے کہ وہ نماز عصر کے بعد اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے اور اللہ تالٰی سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پورا ہوگا۔ ہر روز بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔ چالیس یوم کے اندر ہی اسے بخوبی طور پر اندازہ ہوجائے گا کہ سورۂ فاتحہ کی برکت کس قدر زیادہ ہے۔ اس کے باطن میں روشنی پیدا ہونا شروع ہوجائے گی اور اس کی طبیعت نیکی کی طرف مائل ہوگی۔

## تسخیر حاکم کے لئے

اگر کسی شخص کا کسی حاکم وقت سے کوئی جائز کام ہو، جبکہ وہ حاکم کسی بھی طرح کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا ہو یا یہ اس حاکم کے سامنے جانے سے گھبراتا ہو یا اس پر کوئی ناجائز مقدمہ بنادیا گیا ہو، اس کو خطرہ ہو کہ کہیں مقدمے کا فیصلہ اس کے خلاف نہ ہوجائے، اسے ناحق سزا نہ ہوجائے تو حاکم اور افسر کو تسخیر کرنے کے لئے سورہ فاتحہ کا یہ عمل نہایت آزمودہ اور مجرب ہے اور متعدد اولیاء کرام سے منقول ہے۔ عمل کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رو ہوکر بیٹھے۔ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر نماز فجر کے بعد نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر نماز عشاء کے بعد پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُلِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ، الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَامَالِکُ مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ یَاقُدُّوْسُ یَاسَلَامُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ یَاقَادِرُ یَاکَرِیْمُ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ یَابَاسِطُ یَاوَھَابُ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ



وَلَا الضَّآلِّیْنَ یَاعَزِیْزُ یَاعَظِیْمُ

جب تک مطلوبہ مقصد پورا نہ ہو ہر روز بلاناغہ یہ عمل کرے۔ عمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مقصد پورا ہوجائے گا۔ حکام کو تسخیر کرنے اور مقدمات میں انصاف کے حصول کے لئے یہ عمل بہت ہی پراثر ہے۔ اللہ تعالیٰ سورہ فاتحہ کی برکت سے دعا قبول فرمالیتا ہے۔

## تسخیر حُب کے لئے

اگر کسی کو تسخیر کرنا مقصود ہو یا کسی کے دل میں اپنی زبردست محبت پیدا کرنا مقصود ہو اور یہ محبت جائز ہے، یعنی میاں بیوی کے مابین محبت والفت پیدا کرنی ہو یا دور وٹھے ہوؤں کو منانا ہو، غرضیکہ تسخیر وحب کا جو بھی جائز کام ہو، سورہ فاتحہ کی برکت سے بفضل باری تعالیٰ فوری طور پر حسب منشاء ہوجاتا ہے۔ اس مقصد کے لئے سورہ فاتحہ کی عزیمت اور مندرجہ ذیل نقش باوضو حالت میں ساعت مشتری میں مشک زعفران وگلاب سے لکھے اور طالب اپنے گلے میں ڈالے۔ اس کے علاوہ ایک سو آٹھ مرتبہ معہ اول وآخر درود پاک کے اس عزیمت کو کسی میٹھی چیز پر پڑھ کر مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مسخر ومطیع ہوگا اور اس کے دل میں طالب کی محبت پیدا ہوجائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الحمدللہ رب العلمین

توکل یاجبرائیل انت وخدامک واعوانک بحق اللہ العزیز الجبار الکریم الولاب القھار اسئلک یاجبرائیل تلق محبۃ فلان فی قلب فلان بحق الرحمن الرحیم یاجواد یاجلیل توکل یامیکائیل سامعا مطیعا والق محبۃ فلان فی قلب فلان بحق مالک یوم الدین وبحق اللہ الحی القیوم الواجد الماجد توکل یااسرافیل انت

واعوانک و الق محبة فلان فی فلان بحق ایاک نعبد و ایاک نستعین وبحق الملک المقتدر المقدم المبدی المعید توکل یارتیائیل انت واعوانک والق محبة فلان فی قلب فلان بحق اهدنا الصراط المستقیم وبحق الفرد الوتر الحی القیوم الصمد توکل یاشمائیل انت واعوانک والق محبة فلان فی قلب فلان بحق صراط الذین انعمت علیهم وبحق الواحد العلیم الجواد الکریم توکل یاعزرائیل انت واعوانک سامعاً مطیعاً والق محبة فلان فی قلب فلان بحق غیر المغضوب علیهم ولا الضالین وبحق القاهر العزیز الجلیل الکبیر توکل یاکصفائیل انت واعوانک سامعاً مطیعاً والق محبة فلان فی قلب فلان بحق یحبونهم کحب اللّٰه والذین امنوا اشد حبا للّٰه لو انفقت مافی الارض جمیعا ماالفت بین قلوبهم ولکن اللّٰه الف بینهم انه عزیز حکیم

عزیمت میں فلاں بن فلاں کی جگہ مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔ نقش مبارک یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۹۳ | ۴۰۶ | ۴۰۳ | ۴۰۰ |
| ۴۰۴ | ۳۹۹ | ۳۹۴ | ۴۰۵ |
| ۳۹۸ | ۴۰۱ | ۴۰۸ | ۳۹۵ |
| ۴۰۷ | ۳۹۶ | ۳۹۷ | ۴۰۲ |

## چشم خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے۔ ہر کوئی اس کے ساتھ



عزت و احترام سے پیش آئے۔ اس کی شہرت اچھی ہو جائے، لوگوں کی نظروں میں معزز ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکسٹھ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کی دعا قبول ہو جائے گی۔ اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت ڈال دے گا اور وہ چشم خلائق میں معزز و محترم ہو جائے گا۔ ہر کوئی اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئے گا۔ جہاں بھی جائے گا لوگ اس کی عزت کریں گے۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے، اس کی خوب اچھی شہرت ہو جائے، جہاں بھی جائے لوگ اس کے ساتھ عزت و احترام سے پیش آئیں تو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز فجر کی نماز کے بعد ۱۲۵ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اپنے مقصد کے حصول کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ اس کی دعا قبول ہو گی۔ لوگوں میں اس کی شہرت ہو جائے گی۔ ہر کوئی اس کی عزت کرے گا۔

## خاوند کو راہِ راست پر لانا

اگر کسی کا خاوند بری عادات کا شکار ہو کر راہ راست پر نہ آتا ہو، گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو ایسی صورت میں چاہئے کہ گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور ہر روز خاوند کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے بھٹکا ہوا خاوند راہ راست پر آ جائے گا۔ اس کی بری عادات چھوٹ جائیں گی اور وہ نیکی کی راہ پر گامزن ہو جائے گا۔ بگڑے ہوؤں کو راہ راست پر لانے کے لئے سورۂ فاتحہ بہت جلد اپنا اثر دکھاتی ہے۔

## اتحاد و اتفاق کے لئے

جس گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہو، بات بات پر جھگڑے کی فضاء قائم ہو جاتی ہو۔ گھر میں سے کوئی بھی فرد پیار و محبت سے کام نہ لیتا ہو تو ان میں اتحاد و اتفاق کی غرض سے باوضو حالت میں نماز فجر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے۔ یہ دم کیا ہوا پانی گھر کے افراد کو پلا دے یا کسی طرح اس پانی میں ملا دے جس سے گھر کے افراد پانی پیتے ہوں۔ چالیس یوم تک یہ عمل کرے۔ اس دوران انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں خیر و برکت پیدا ہوگی۔ گھر والوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے لئے پیار و محبت کے جذبات پیدا ہوں گے اور وہ آپس میں اتحاد و اتفاق سے رہیں گے۔

## سنگدلی دور ہو

اگر کسی کا دل بہت زیادہ سخت ہو۔ کسی پر اسے رحم نہ آتا ہو، شقی القلب ہو، بڑے سے بڑا واقعہ بھی اس پر اثر انداز نہ ہو سکتا ہو، راہ راست سے بھٹکا ہوا ہو، سیدھے راستے پر نہ آنے کا خواہش مند ہو تو اسے چاہئے کہ وہ نماز پنجگانہ کی پابندی کرے۔ اور نماز عصر کے بعد ہر روز اکتالیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اس کے دل کی سختی دور ہو جائے گی۔ اس کے دل میں رحم کے جذبات پیدا ہو جائیں گے اور وہ نرمی و اخلاق کا مظاہرہ کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خاص فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ اس بندے سے بہت خوش ہوتا ہے جو اس کی بارگاہ میں عاجزی و انکساری سے کام لے۔ اس کی دلی مراد ضرور پوری فرماتا ہے۔ اس کے علاوہ اگر کوئی ایسا شقی القلب شخص جو کسی طرح بھی راہ راست پر نہ آتا ہو اس کے دل کی سختی کو دور کرنے کے لئے ہر روز باوضو حالت میں سورہ فاتحہ اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور پانی پر



یا کسی بھی کھانے والی چیز پر دم کر کے اس شقی القلب کو کھلایا پلایا جائے۔ ہر روز ایسا ہی کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ اس مقصد کے لئے یہ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## طبیعت میں نرمی پیدا کرنا

اگر کسی کی طبیعت بہت زیادہ غصیلی ہو۔ بات بات پر اسے غصہ آ جاتا ہو، کسی کی بات برداشت نہ کرتا ہو، ہر وقت لڑنے جھگڑنے پر آمادہ رہتا ہو، طبیعت میں بہت زیادہ اکھڑ پن ہو، کسی کی نہ سنتا ہو اور بلاوجہ غصہ کرتا ہو تو چاہئے کہ اکتالیس مرتبہ باوضو حالت میں سورہ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور ہر روز یہ دم کیا ہوا پانی اسے پلایا جائے۔ بفضل باری تعالیٰ اس کا غصہ جاتا رہے گا۔ طبیعت میں نرمی اور رحم دلی کے جذبات پیدا ہوں گے۔ سورہ فاتحہ کی برکت سے اس کی طبیعت اعتدال پر آ جائے گی۔ اس میں صبر و برداشت کا مادہ پیدا ہو جائے گا۔ معمولی معمولی بات پر لڑنے جھگڑنے سے باز آ جائے گا۔

## عہدہ میں ترقی کے لئے

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کے عہدہ میں ترقی ہو جائے یا ایسی صورتحال پیدا ہو گئی ہو کہ حقدار کو اس کا حق نہ مل رہا ہو۔ یعنی جس کی ترقی ہونے کا حق ہے، اس کی ترقی نہ ہو رہی ہو، اور کسی سفارشی شخص کی ترقی ہو رہی ہو، جبکہ وہ اس سے جونیئر ہو تو ایسی صورت میں جو شخص حق پر ہے اس کو چاہئے کہ وہ رات کو نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے۔ ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ ناغہ نہ کرے۔ بلاناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔

## تسخیر خلائق کے لئے

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ لوگوں کے قلوب اس کے لئے مسخر ہو جائیں۔ وہ جو بھی بات کرے، لوگ بڑی توجہ اور شوق سے سنیں اور اس کی اچھائی ہر خاص و عام میں پھیل جائے تو اسے چاہئے کہ وہ چاند کے مہینہ کے عروج میں موافق نظر سعد جبکہ چاند نحوست سے بری ہو باوضو حالت میں یہ نقش پاک لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۳ | ۲۲۷ | ۲۲۴ | ۲۲۱ |
| ۲۲۵ | ۲۲۰ | ۲۱۴ | ۲۲۶ |
| ۲۱۹ | ۲۲۲ | ۲۲۹ | ۲۱۵ |
| ۲۲۸ | ۲۱۶ | ۲۱۸ | ۲۲۳ |

لکھنے کے بعد اپنی نگاہوں کے سامنے رکھے اور مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ۲۱۵۱ مرتبہ پڑھے:

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ

(سورہ بقرہ ۲، آیت نمبر ۱۶۳)

اکتالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے اور ہر روز ایک نیا نقش لکھ کر اپنے سامنے رکھ لیا کرے۔ جب چلہ ختم ہو جائے تو تمام نقوش دریا میں ڈال دے۔ اس عمل کے لئے چاہئے کہ پڑھنے کی جگہ اور وقت ضرور ایک ہی مقرر کرے اور اس بات کا خاص طور پر دھیان رکھے کہ اس میں فرق نہ پڑے۔ چلہ ختم ہو جانے کے بعد چاہئے کہ مذکورہ بالا آیت مبارکہ روزانہ بلاناغہ اسی طرح سے ایک سو ایک مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس میں کبھی ناغہ نہ کرے تاکہ عمل قائم رہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق خدا کا ہجوم ہوگا اور



عجیب و غریب کرشمے دیکھے گا۔ ہر کوئی اس کی طرف کھنچا چلا آئے گا اور مخلوق خدا کے دلوں میں اس کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

## تسخیر خلائق کے لئے

جس کو لوگ بہت برا سمجھتے ہوں جہاں بھی جاتا ہو لوگ اسے بری نظروں سے دیکھتے ہوں، مگر حقیقت میں وہ برا نہ ہو اور کسی غلط فہمی کی بناء پر لوگوں میں غلط کردار کا مشہور ہو گیا ہو اور چاہتا ہو کہ لوگوں کے دلوں سے یہ غلط فہمی دور ہو جائے۔ لوگوں کے دلوں میں اس کے خلاف موجود نفرت محبت میں تبدیل ہو جائے اور لوگ اسے اچھی نگاہوں سے دیکھیں تو اسے چاہئے کہ وہ سات یوم تک بلاناغہ روزانہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک سو مرتبہ پڑھے:

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ (سورۃ بقرہ ۲، آیت نمبر ۱۳۷)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے اور دعا میں صرف یہ جملے اپنے منہ سے نکالے:

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کے خلاف موجود نفرت دور ہو جائے گی اور لوگ اس سے نفرت نہ کریں گے۔

## چشم خلائق میں معزز ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں معزز و محترم ہو جائے، جہاں بھی جائے لوگ اس کی عزت کریں تو اسے چاہئے کہ وہ ہر روز نماز عشاء کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ سورۃ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنا لے۔

اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ (سورۃ بقرہ ۲، آیت نمبر ۲۹)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی کے لئے دعا مانگے۔ اس کے علاوہ ذیل میں دیا ہوا نقش مبارک باوضو حالت میں لکھ

کر اپنے پاس رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶ | ۳۰ | ۲۹ | ۱۹ |
| ۲۷ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۳ | ۲۵ | ۲۶ | ۲۰ |
| ۲۸ | ۱۸ | ۱۷ | ۳۱ |

جہاں بھی جائے گا انشاءاللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اپنے لئے عزت واحترام پائے گا۔ چشم خلائق میں معزز ومحترم ہو جائے گا۔ مگر چاہئے کہ یقین کامل اور صدق نیت رکھے۔

## حسب منشاء تبادلہ ہو جائے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کا فلاں جگہ پر تبادلہ ہو جائے اور یہ تبادلہ اس کی نیک نیتی پر منحصر ہو۔ کسی رشوت یا لالچ کی بناء پر نہ ہو اور اپنے مقصد کے حصول کے لئے اس کے پاس کوئی سفارش نہ ہو تو اسے چاہئے کہ وہ روزانہ نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد اکتالیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔ اگر کسی مجبوری کی وجہ سے کسی روز ناغہ ہو تو دن شمار کر کے بعد میں پورے کرے۔ توجہ ویکسوئی کے ساتھ عمل کرے اور خلوص دل سے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد حسب منشاء جگہ پر اس کا تبادلہ ہو جائے گا۔

## نوکری قائم رہے

اگر کسی کو اپنی نوکری کے ختم ہو جانے کا خدشہ ہو گیا ہو اور اسے اس قسم کی اطلاعات مل رہی ہوں کہ جلد ہی اس کی نوکری یا حکومت کا خاتمہ ہو جائے گا، سازشی



عناصر اس کے خلاف سازشوں میں شریک ہوں، تاکہ اس کی نوکری یا حکومت ختم ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ بکثرت پڑھے:

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ O اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا لَكُمْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ O

(سورۃ بقرہ ۲، آیات ۱۰۶ سے ۱۰۷)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اس عمل کی مداومت رکھے، انشاءاللہ تعالیٰ سازشی عناصر اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے۔ اللہ تعالیٰ کی مدد وحمایت اس کو حاصل ہوگی۔

## دل کی سختی دور کرنا

اگر کسی شخص کا قلب بہت زیادہ سخت ہو گیا ہو، رحم اور ترس اس کے دل سے نکل گیا ہو، اذیت پسند ہو گیا ہو، دوسرے لوگوں کو تکلیف پہنچانے میں راحت محسوس کرتا ہو، کسی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو، اس کا مزاج اس قدر بگڑ چکا ہو کہ اپنے گھر والوں کو بھی پریشان کرتا ہو اور گھر والے اس کی عادت اور مزاج سے بہت فکر مند ہوں تو اس شخص کو راہ راست پر لانے کی غرض سے چاہئے کہ ایک کوری پاک صاف ٹھیکری پر انار کی لکڑی سے باوضو حالت میں اس شخص کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور تھوڑا سا شہد جس کو آنچ نہ لگی ہو اور تھوڑا سا انگوری سرکہ لے کر ان دونوں کو ملائیں اور اس آمیزے سے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اس نام کے گرد لکھ دے:

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِىَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۷۴)

لکھنے کے بعد اس ٹھیکری کو اس برتن میں ڈال دیں جس سے کہ وہ شخص پانی پیتا ہو یا کسی بڑے کولر وغیرہ میں ڈال دیں اور اس سے اس شخص کو پانی پلایا جائے۔ جب بھی وہ پانی مانگے، گھر والے اسی ٹھیکری والے برتن سے ہی اس کو پانی دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کی برکت سے اس شخص کے دل کی سختی دور ہو جائے گی اور وہ دلی طور پر انتہائی نرم مزاج ہو جائے گا۔

## عہدہ کا حصول

جو کوئی کسی خاص عہدہ کے حصول کا خواہاں ہو اور اس کے لئے بہت کوشش کرتا ہو اور چاہتا ہو کہ جلد از جلد اس کی خواہش پوری ہو جائے، اس معاملے میں اللہ تعالیٰ کی مدد اس کے شامل حال ہو جائے تاکہ اسے جلدی کامیابی حاصل ہو جائے تو اسے چاہئے کہ روزانہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو مرتبہ پڑھے اور پھر بارگاہِ الٰہی میں اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی کے لئے عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ بہت جلد اس کی دعا کو قبولیت کا شرف حاصل ہوگا۔ اللہ رب العزت اس پر خصوصی مہربانی فرمائے گا اور اس کا مقصد پورا ہو جائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے:

وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِيْمِ O

(سورۃ بقرہ ۲، آیت نمبر ۱۰۵)

## کرایہ دار سے مکان خالی کرانا

اگر کسی شریف آدمی کا مکان کرایہ دار نے ناحق قبضہ میں کر لیا ہو۔ نہ ہی کرایہ دیتا ہو اور نہ ہی مکان خالی کرتا ہو، کسی بھی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو، ڈھٹائی سے کام لیتا ہو اور الٹا دھمکیاں بھی دیتا ہو، جس کی وجہ سے وہ شریف آدمی بہت پریشان ہو اور چاہتا ہو کہ کسی طرح ظالم کرایہ دار سے جان چھوٹے اور وہ اس کا مکان خالی کر دے تو اسے



چاہئے کہ وہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو نماز ظہر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نہایت توجہ و یکسوئی سے پڑھے۔

اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالظّٰلِمِيْنَ O

(سورۃ بقرہ ۲، آیت نمبر ۹۵)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد میں کامیابی کے لئے دعا مانگے۔ جمعرات کے دن سے لے کر سات یوم تک روزانہ بلاناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کا کیا ہوا یہ عمل انتہائی کارگر ثابت ہوگا۔ اس آیت مبارکہ کی برکت سے بفضل باری تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ ظالم کرایہ دار راہ راست پر آ جائے گا اور جلد ہی اس کا مکان خالی کر دینے پر آمادہ ہو جائے گا۔ پھر بہت جلد مکان کرایہ دار کے قبضہ سے چھوٹ جائے گا۔

## تسخیر حکام کے لئے

جس کو پریشانی ہو وہ موذن کی اذان کا جواب اس طرح دے جیسے موذن کہتا ہے۔ پھر اذان ختم ہونے کے بعد:

اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَائِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَ نِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَالدَّرَجَةَ الرَّفِيْعَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَا نِ الَّذِىْ وَعَدْتَّهٗ وَارْزُقْنَا شَفَاعَتَهٗ يَوْمَ الْقِيَامَةِ اِنَّكَ لَاتُخْلِفُ الْمِيْعَادِ

پڑھے۔ یہ دعا تین مرتبہ پڑھے:

رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ نَّبِيًّا وَّرَسُوْلًا وَّبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا وَّبِالْكَعْبَةِ قِبْلَةً وَّبِالْمُؤْمِنِيْنَ اِخْوَانًا

یہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور حاکم کے پاس جائے۔

## تسخیر حکام کے لئے

کھٰیٰعٰص کُفِیْتُ حٰمٓ عٓسٓقٓ حُمِیْتُ سات مرتبہ پڑھیں اور پھر سات مرتبہ وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَاتَصِفُوْنَ پڑھیں اور افسر پر دم کریں۔ (سورۃ یوسف ۱۲، آیت نمبر ۱۸)

## تسخیر حکام کے لئے

پانچ نمازوں کے بعد ایک تسبیح یَاوَدُوْدُ یَالَطِیْفُ پڑھیں اور حاکم و افسر کے مائل ہونے کا دھیان کریں اور بعد میں اس کے نرم ہونے کی دعا کریں۔

## تسخیر امراء کے لئے

تین دن حزب البحر پڑھے روزانہ اکیس مرتبہ اور جب یَامَنْ بِیَدِہٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ پر پہنچے تو کہے یَاعَزِیْزُ عَزِّزْنِیْ فِیْ عَیْنِ فُلَانٍ وَقَلْبِہٖ کی جگہ اس کا نام لے۔ پھر سورہ قدر تین مرتبہ پڑھے۔ پھر جس دن اس کے پاس جائے تو ایک مرتبہ پڑھ کر جائے تو اس کا وہ کام کردے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## حاکم کا خوف دور کرنا

اگر کسی کو کسی حاکم یا آفیسر سے کام ہو لیکن اس کے خوف کی وجہ سے اس کے پاس جانے سے ڈرتا ہو اور یہ خوف کسی طرح بھی زائل نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعد از نماز ظہر چار سو پچاس مرتبہ یہ آیت مبارکہ تبارک اسم ربک ذوالجلال والاکرام بمع اول و آخر درود شریف گیارہ



گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنے خوف کے دور ہونے اور حاکم سے مقصد کے پورا ہونے کی دعا مانگے۔ چالیس دن بلاناغہ یہ عمل کرنے سے حاکم یا اس آفیسر کا خوف دل سے دور ہو جائے گا اور وہ آفیسر یا حاکم کسی بھی قسم کا ضعف یا نقصان نہ پہنچا سکے گا بلکہ بڑی عزت و آبرو کے ساتھ پیش آئے گا اور با کمال تیز رفتاری سے مطلوبہ مقصد پورا کرے گا۔ شرمسار علیحدہ ہوگا۔

## حاکم کی قربت کے لئے

اگر کوئی یہ چاہے کہ اسے حاکم کی قربت میسر آجائے یا کسی وزیر کی رفاقت حاصل ہو جائے اور وہ اس کے ساتھ عزت و آبرو سے پیش آئے اور خصوصی شفقت کا برتاؤ کرے تو اس کے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر روز صبح کو تین مرتبہ سورہ رحمٰن اول و آخر درود گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھا کرے اور جس دن اس افسر یا حاکم کے پاس جانا چاہے تو راستے میں بکثرت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھتا ہوا جائے اور تصور رکھے کہ وہ حاکم یا وزیر مہربان ہو کر اس کی عزت کرے گا اور وہ تسخیر ہو چکا ہے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی مداومت سے اس کا منشاء و مقصود پورا ہوتا رہے گا اور کبھی بھی اسے ندامت کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## تسخیر خلائق کے لئے

جس کی یہ خواہش ہو کہ لوگوں کے دل مسخر ہوں اور وہ جس جگہ بھی جائے لوگ اس کی عزت آبرو کریں اور احترام سے پیش آئیں تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد فائدہ بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے نئے چاند کی پہلی جمعرات، جمعہ اور ہفتہ کے دن روزے

رکھے اور ہر روز بعداز نماز فجر تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور ہاتھوں کو اپنے چہرے پر پھیرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت لوگ بہت زیادہ محبت و اخلاص سے پیش آئیں گے۔ ہر کوئی اس کی بات توجہ اور محبت سے سنے گا۔ جہاں بھی جائے گا عزت پائے گا۔ اس عمل کی باقاعدگی سے اس کا مقصد ہمیشہ پورا ہوتا رہے گا۔

## چشم خلائق میں معزز ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں معزز ہو جائے اور ہر ایک اس کی عزت کرے اور ادب و احترام سے پیش آئے تو اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ بعداز نماز فجر ایک مرتبہ سورہ رحمٰن بمعہ اول و آخر درود پاک اکیس اکیس مرتبہ اور آیت مبارکہ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِکْرَام (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت نمبر ۲۷) کو ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا کرے۔ انشاء اللہ چالیس یوم کے بلاناغہ عمل سے اس کا مقصد پورا ہوگا اور جس جگہ بھی جائے گا، لوگ عزت اور احترام سے پیش آئیں گے اور اس کی ہر منشا پوری ہوگی۔

## منصب حاصل کرنے کی خواہش

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ حکومت میں اہم منصب ملے تاکہ وہ اپنی صلاحیتوں کو بروئے کار لا کر عوام کی صحیح معنوں میں خدمت کر سکے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نفع بخش ہے۔

اس مقصد کے لئے بعداز نماز نہایت توجہ، عجز و انکساری سے سورہ رحمٰن کی آیت فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ کو نو سو مرتبہ معہ اول و آخر درود گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور اپنے مقصد کے حصول کے لئے بارگاہ الٰہی میں دعا کرے۔

چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ مقصد حاصل ہو جائے گا۔ یاد



رہے کہ مقصد نیک مقاصد کے لئے ہونا چاہیے، وگرنہ عزت بخشنے والی ذات اسے ذلت سے بھی دوچار کر سکتی ہے۔

## افسر مہربان ہو جائے

جس کسی کا افسر اعلیٰ انتہائی سخت اور جابر ہو اور ماتحتوں کو ذلیل کرنے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتا ہو، بات بات پر بگڑتا ہو اور وہ اپنے افسر کا سامنا کرتے ہوئے گھبراتا ہو تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارآمد ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ روزانہ بعد نماز فجر اکہتر مرتبہ سورہ مبارکہ وَیَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ سے لے کر تُکَذِّبٰنِ (سورۃ رحمٰن، ۵۵، آیت نمبر ۲۷ سے ۲۸) تک بمعہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

پھر جب اس کو اس افسر کے پاس جانا ہو تو وضو کر کے دل سے یہی آیت مبارکہ پڑھتے ہوئے اس کے پاس جائے اور حاکم کی طرف منہ کر کے اس طرح پھونک مارے کہ افسر کی اس پر نظر نہ پڑے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی مداومت سے وہی افسر انتہائی مہربانی اور الفت سے پیش آئے گا اور ذلیل کرنے کی بجائے عزت افزائی کرے گا اور اس کی بات کو ہمیشہ اہمیت دے گا اور ہر جائز کام اس کا بغیر کسی حیل و حجت کے کرے گا۔

## زنا کی عادت چھڑانا

اگر کوئی شخص زنا جیسی بری عادت میں مبتلا ہو گیا ہو یا کسی عورت کا خاوند غیر عورتوں سے تعلقات ناجائز رکھتا ہو تو اس شخص کی اس عادت بد سے نجات کی لئے ذیل کا عمل بزرگان نے نافع قرار دیا ہے۔

اس مقصد کے لئے اس شخص کا کوئی عزیز، بہن، یا بھائی، ماں یا باپ اور خاوند کی صورت میں بیوی پاک صاف ہو کر پاک لباس پہن کر نماز عشاء ادا کرے اور بعد

ازنماز عشاء بہ نیت حصول مقصد ذیل کی سورہ ہائے مبارکہ مٹھائی یا پانی پر دم کریں اور اس مٹھائی یا دم شدہ پانی کو کسی نہ کسی طرح اس شخص یا خاوند کو اس وقت کھلائیں پلائیں جب وہ صبح کو غسل کر کے پاک ہو گیا ہو۔ اس عمل کو ہفتے کے تین دن پیر، جمعرات اور جمعہ کی شب بعد از نماز عشاء کرنا ہے اور یہ عمل نوے دن تک ہر ہفتے میں تین دن ہوتا رہے گا۔ اس میں ناغہ نہ ڈالیں۔

انشاءاللہ اس عمل کی بدولت اللہ تعالیٰ اس کو اس بدعادت سے نجات دیں گے اور وہ شخص اس عادت بد سے ہمیشہ کے لئے توبہ کر لے گا اور زندگی بھر ایسا فعل نہ کرے گا۔

۱۔سورہ فاتحہ...... کتالیس مرتبہ۔

۲۔سورہ اخلاص...... اکتالیس مرتبہ۔

۳۔سورہ جمعہ...... تین مرتبہ۔

۴۔سورہ رحمٰن...... تین مرتبہ۔

۵۔سورہ مزمل...... تین مرتبہ۔

۶۔اول وآخر درود شریف، گیارہ گیارہ مرتبہ۔

## مجرم کی گرفتاری کے لئے

اگر کوئی مجرم جرم کر کے بھاگ گیا ہو اور اس کا اتہ پتہ نہ چلتا ہو اور اس کی طرف سے جانی نقصان پہنچنے کا خدشہ ہو اور مجرم کسی بھی طرح پولیس کے ہتھے نہ چڑھتا ہو اور نہ ہی اس کے بارے میں یہ معلوم ہوتا ہو کہ وہ کہاں ہے اور اس کی گرفتاری کے لئے ساری جدوجہد ضائع جائے تو ایسی صورت میں اس کی بازیافت کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر فرض نماز کے بعد نہایت یکسوئی و توجہ کے ساتھ آیت يُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ سے وَالْاَقْدَامِ (سورہ رحمٰن ۵۵، آیت نمبر ۴۱) اکتالیس مرتبہ



پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاءاللہ اس عمل کی مداومت سے بہت جلد مجرم گرفتار ہو جائے گا۔ تا گرفتاری یہ عمل جاری رکھیں۔

## عورت فرمانبردار ہو

اگر کسی کی عورت نافرمان ہو۔ اپنے خاوند کو ناپسند کرتی ہو۔ ہر وقت لڑائی جھگڑا کرتی ہو اور خاوند کی نافرمانی کرتی ہو تو ایسے میں خاوند کے لئے ذیل کا عمل کارآمد ہے۔ اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ رحمٰن کی آیت قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ (سورہ رحمٰن ۵۵، آیت ۵۶) ایک سو اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر یا کسی میٹھی شے پر دم کرے اور اپنی بیوی کو کسی طرح کھلائے یا پلائے۔ انشاءاللہ اس عمل کے بدولت بیوی کے دل میں خاوند کی شدید محبت پیدا ہو جائے گی اور وہ اس کے ہر فرمان کی تابعداری کرے گی اور کبھی بھی اس سے بغاوت نہ کرے گی۔ یہ عمل اکیس یوم تک ہر روز بلا ناغہ کرے۔

## سخت دلی دور کرنا

اگر کسی کا دل گناہوں کی کثرت سے سخت ہو گیا ہو اور ہر وقت تشدد پسند کرتا ہو اور کسی پر رحم کھانے کو دل نہ کرے اور وہ اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کا دل موم ہو جائے اور اس میں خدا کا خوف ابھر آئے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از ہر نماز قبلہ رخ کھڑے ہو کر آیت مبارکہ وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ جَنَّتٰنِ (سورہ رحمٰن ۵۵، آیت نمبر ۴۶) ایک سو مرتبہ اول وآخر درود پاک سات سات مرتبہ پڑھ کر اپنے دل پر پھونک مارے۔ انشاءاللہ چالیس یوم کے مسلسل عمل سے اس کے دل میں رقت اور نرمی پیدا ہو جائے گی اور دل کی سختی ہمیشہ کے لئے دور ہو جائے گی۔ تشدد پسندی سے نفرت ہو جائے گی اور نیکی کی طرف مائل ہو جائے گا۔

## حکام سے مطلب براری کے لئے

اگر کسی کو حکام سے کوئی بھی جائز مطلب ہو اور بظاہر اس کے پورا ہونے کی امید نظر نہ آئے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اس حاکم کے پاس جانے سے پہلے ایک مرتبہ سورہ رحمٰن بمعہ ذیل کا درود پاک ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے باوضو حالت میں اس حاکم کے پاس چلا جائے۔ وہ حاکم کمال مہربانی سے پیش آئے گا اور کام بھی کر دے گا۔ درود پاک یہ ہے:

اللھم صلی علیٰ سیدنا محمد عدد ما احاطہ بہ علمک و احصاہ کتابک صلواۃ تکون لک رضی ولحقہ اداٰء و اعطہ الوسیلۃ والفضیلۃ والدرجۃ الرفیعہ وابعثہ اللھم المقام المحمود الذی وعدتہ اواجدہ عنا ما ھو اھلہ وعلیٰ جمیع اخوانہ من النبین والصدیقین والشھداء والصالحین.

## مستجاب الدعوات

اگر کوئی شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ مستجاب الدعوات ہو جائے اور کسی بھی جائز کام اپنے یا بیگانے کے لئے اس کی مانگی ہوئی دعا رد نہ ہو بلکہ قبولیت پا کر وہ کام بفضل ایزدی ہو جایا کرے تو ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ چاشت کی نماز کی پابندی اختیار کرے اور بعد از نماز چاشت ہر روز ایک مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا کرے۔ جیسے جیسے یہ عمل کرتا جائے گا ویسے ویسے مستجاب الدعوت بن کر جس کے لئے بھی جس جائز کام کے لئے دعا مانگے گا فی الفور بارگاہ الٰہی میں قبولیت کا درجہ حاصل کرے گی۔



## گمشدہ کی واپسی

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو اور نہ مل رہی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اچھی طرح وضو کرے اور دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر بعد از سلام پھیرنے کے یوں دعا مانگے۔

"اے غیب اور پوشیدہ کے جاننے والے، اے وہ جس کی اطاعت کی جاتی ہے، اے بزرگ و برتر، اے اللہ، اے اللہ جس نے محمد ﷺ کے لئے کافروں کو شکست دی، جس نے موسیٰؑ کے لئے فرعون کے خلاف تدبیر کی، جس نے عیسیٰؑ کو ظالموں کے ہاتھ سے نجات دی، جس نے نوحؑ کو ڈوبنے سے بچایا، جس نے اپنے بندہ یعقوبؑ پر رحم فرمایا، جس نے ایوبؑ کی سختی و بدحالی کو دور فرمایا، جس نے ذوالنونؑ کو تاریکیوں سے نجات بخشی۔ اے ہر چیز کے کرنے والے، ہر چیز کی طرف ہدایت کرنے والے، ہر چیز کی طرف رہبری کرنے والے، ہر چیز کا حکم کرنے والے اور خیر کے پیدا کرنے والے، تو ہی اللہ ہے، جو کچھ میں جانتا ہوں، اس میں تیری ہی طرف میں نے توجہ کی اور تو غیب کا جاننے والا ہے۔ میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو ہمارے نبی محمد ﷺ پر اور ان کی اولاد پر رحمت نازل فرما اور میری طلب فلاں شے (یہاں اس شے کا نام لے) اپنے زور رحمت سے مجھے لوٹا دے۔"

انشاء اللہ دعا قبول ہو گی اور متعلقہ شے مل جائے گی۔

## افسر اعلیٰ کا غضب ختم کرنا

اگر کسی کا افسر اعلیٰ ہر وقت غیض و غضب کا مظاہرہ کرتا ہو تو ایسے میں اس کا غضب ختم کرنے کے لئے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے اس افسر کا سامنا کرنے سے پہلے تبارک اسم ربک

ذوالجلال والاکرام پچیس مرتبہ اور یہ الفاظ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اس افسر اعلیٰ کا تصور کر کے پھونک لگائیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے اس کا غضب ٹھنڈا ہو جائے گا اور اگر یہ عمل اکیس یوم تک مسلسل بلا ناغہ کیا جائے تو اس افسر کا غضب ہمیشہ کے لئے ختم ہو جائے گا۔ کلمات یہ ہیں:۔

یَاعِدَّتِیْ عِنْدَ شِدَّتِیْ وَیَاغَوْثِیْ عِنْدَ کُرْبَتِیْ اُحْرِ ضْ بِعَیْنِکَ الَّتِیْ لَاتَنَامُ وَاکْفِنِیْ بِکُنْفِکَ الَّذِیْ لَایَرَامُ

## جیل سے رہائی کا عمل

جیل سے رہائی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر باوضو حالت میں دو رکعت نماز نفل اس طریق سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورہ رحمٰن پڑھ کر نماز مکمل کرے۔ پھر خشوع و خضوع کے ساتھ یہ دعا ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ اکیس یوم کے عمل سے جیل سے رہائی کی سبیل نکل آئے گی۔ دعا یہ ہے:

یَاسَابِقَ الْفَوْتَ وَیَاسَامِعَ الصَّوْتَ وَیَاکَاسِیَ الْعِظَامِ بَعْدَالْمَوْتِ صَلِّیْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍوَّاجْعَلْ لِیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَمَفْرَجًا اِنَّکَ تَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَتَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ

## عامل سورہ رحمٰن

سورہ رحمٰن کا عامل بننے کے لئے لازم ہے کہ ترک جلالی و جمالی و امور شرعیہ اکل حال اور نماز پنجگانہ اختیار کرے۔ پھر کسی پاک صاف جگہ پر خلوت میں اپنا بستر لگائے اور باوضو حالت میں بستر پر خوشبو لگا کر قبلہ رخ بیٹھ کر سورہ رحمٰن اکیس مرتبہ پڑھے اور بغیر کسی سے بات کئے دائیں کروٹ لیٹ کر سو جایا کرے۔ چالیس یوم کے عمل سے اس کا عامل بن جائے گا۔ اب روزانہ رات کو اس کا ورد تین مرتبہ رکھا کرے



تاکہ عمل قائم رہے۔ پھر جو کام بھی لینا چاہے تو اس کام کے طریق کے مطابق باآسانی کام اس سورہ مبارکہ سے لے سکتا ہے۔

## باطنی صفائی

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن پاکیزہ ہو جائے برے اور گندے تصورات اس کے ذہن سے ختم ہو جائیں۔ اس کی جگہ اچھے اور صاف تصورات کی آماجگاہ اس کا ذہن بن جائے تو وہ ہر روز کسی بھی فرض نماز کے بعد سات سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے پر ہمیشگی اختیار کرے اور اس عمل کو جاری رکھے۔

انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ اس کے ذہن میں پاکیزگی پیدا ہو جائے گی باطن کی خوب اچھی طرح صفائی ہو جائے گی۔ شیطانی وسوسے اسے تنگ نہ کریں گے۔ اللہ تعالیٰ شر شیطان سے حفاظت فرمائے گا۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکت سے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## تسخیر موکلات

یہ عمل آزمودہ ہے اور سو فیصد درست ہے۔ بدھ کے دن سے شروع کیا جائے۔ عامل کو پنجگانہ نماز اور شریعت کا پابند ہونا چاہئے۔ ہر وقت پاکیزہ رہنا چاہئے اور لباس پاکیزہ زیب تن ہونا چاہئے۔ بعد نماز عشاء ایک پاک مقام پر سبز رنگ کا مصلا بچھا کر بیٹھیں۔ بدن پر کپڑا کم از کم سبز ہونا چاہئے۔ چاہے وہ عمامہ یا ٹوپی ہی کیوں نہ ہو۔ پہلے ۷۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، پھر ۴۴۴ بار سورہ جن پڑھیں۔

پڑھتے وقت گوگل کا بخور جلائے۔ اکیسویں دن سے موکلین حاضر ہوں گے اور طرح طرح کے خوفناک منظر دکھائیں گے۔ مگر عامل ان سے ہرگز خوف نہ کرے۔ چالیس دن پورے ہونے کے بعد سفلی موکل تابع ہو جائے گا۔ اسے جائز مقصد کے

لئے استعمال کریں۔ جس دن کا جو موکل ہو اس کا نام لے کر بلائیں تو وہ فوراً حاضر ہو جائے گا۔ جب ان کو بلانے کا ارادہ ہو تو دیکھیں کہ کپڑے وغیرہ پاک ہیں یا نہیں۔ نجاست اور جنابت کے عالم میں انہیں کبھی طلب نہ کریں ورنہ نقصان ہو سکتا ہے اور کسی بھی خلق کو ہلاک کرنے کا یا نقصان پہنچانے کا حکم موکل کو نہ دیں۔ ہاں اگر کوئی دشمن ناحق عامل کو ستائے اور وہ دشمن اسلام سے باہر ہو تو حرج نہیں۔ اس کا زور کم کرنے کی کوشش کی جائے اور اگر روپیہ پیسہ اور دنیاوی طمع کا سوال موکل کے سامنے آئے تو موکل فرمائش پوری نہیں کرے گا اور عمل کا اثر بھی جاتا رہے گا۔

## تسخیر جنات

نوچندی جمعرات سے اس عمل کا آغاز کریں۔

دوران عمل ترک حیوانات، انڈا، گوشت ہر قسم مچھلی، لہسن، پیاز وغیرہ سے پرہیز کریں بلکہ پرہیز جمالی وجلالی رکھیں۔ جھوٹ، غیبت، حرام کاری اور فعل حیوانی سے اجتناب کریں۔ نماز کی پابندی کریں۔ ہمہ وقت پروردگار کی حمد وثناء، توبہ وتسبیح اور درود شریف کثرت سے پڑھا کریں۔

عمل کی جگہ یعنی آپ کا کمرہ الگ تھلگ ہو جہاں کسی قسم کی مداخلت نہ ہو۔ عمل باحصار کریں۔ بخور لوبان جلائیں۔

دوران عمل جو بھی مشاہدات ہوں کسی سے ذکر نہ کریں۔ البتہ جس سے اجازت ملی ہو اس سے رابطہ ضرور رکھیں۔

عمل بعد نماز عشاء تین سو ساٹھ مرتبہ پڑھنا ہے اور اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔

عمل ختم کر کے ایک بار سورہ جن پڑھ کر سو جائیں۔

اکتالیس یوم کا عمل ہے۔ اکیسویں یوم سے اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے



اور جب آپ سو رہیں ہوں گے تو ایک لڑکا آ کر پاؤں دبائے گا اور وہ کہے گا کہ میں آپ کا خادم ہوں۔ آپ اس سے قطعی کلام نہ کریں اور اس کی کسی بات کا جواب نہ دیں۔

جب آپ کے چالیس یوم پورے ہو جائیں گے تو کلام کر سکتے ہیں اور اس کو حضرت سلیمان علیہ السلام کی قسم دے کر تابعداری کا عہد لیں اور قول واقرار کریں۔ بعد میں جو بھی کام آپ موکل کو کہیں گے وہ چشم زدن میں کرے گا۔ عمل یہ ہے۔

سب سے پہلے ۷۸۶ بار بسم اللہ شریف کا ورد کریں۔ پھر ۹۹۹ بار سورہ فرقان کی آیت ۴۴ کا ورد کریں۔

## تسخیر خلق

جو شخص سورۃ الفاتحہ مع بسم اللہ صدق دل سے کسی حاجت کے لئے پڑھے تو اس کی حاجت پوری ہوگی۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی آخری میم کو الحمد للہ سے ملا کر پڑھیں اور سورہ کے آخر میں آمین تین بار کہیں۔

اس کے مطابق اس قرأت سے پڑھی جائے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیملحمد للّٰہ رب العالمین۔ پوری سورہ پڑھیں اور آخر میں تین مرتبہ آمین کہیں۔

نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اکتالیس مرتبہ روزانہ پڑھنا ہے۔

## جنات کی حاضری

اگر مرض کی صحیح تشخیص نہ ہو اور یہ کہا جائے کہ اس کے اوپر جنات کا یا آسیب کا سایہ ہے تو مریض کو سامنے بٹھا کر

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

يَاحَفِيظُ يَاحَفِيظُ يَاحَفِيظُ

يَابَدِيْعُ يَابَدِيْعُ يَابَدِيْعُ

يَابَدِيْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ يَابَدِيْعُ

نہایت سکون اور اطمینان کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور مریض پر دم کریں۔ اگر مریض پر جنات کا اثر ہے تو دم کرتے وقت ظاہر ہو جائے گا۔ یہ تصدیق ہونے کے بعد کہ مریض پر جنات کا اثر ہے گیارہ مرتبہ یاحفیظ پڑھ کر ایک مرتبہ پھر دم کریں۔ مریض اپنی اصل حالت میں آجائے گا۔

## جگہ خالی کرانا

مکان یا کسی جگہ کو خالی کرانا مقصود ہو تو عشاء کی نماز کے بعد تین سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں اور کرایہ دار کا تصور کر کے پھونک ماریں۔ عمل کی مدت چالیس دن سے نوے دن تک کی ہے۔

## تسخیر حاکم

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم موم جامہ کر کے ٹوپی میں ٹانک لے اور یا پھر عمامہ کے بیچ میں رکھے۔ بہر حال تعویذ پیشانی کی جانب رہے۔ اس طرح حاکم کے روبرو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مہربان ہوگا۔

## تنخواہ میں اضافہ

اگر آپ سرکاری ملازم ہیں اور تنخواہ آپ کی قلیل ہے تو روزانہ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح اپنے مقصد کو مدنظر رکھ کر پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تنخواہ میں بہت جلد اضافہ ہو جائے گا۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پوری پڑھیں۔ خلوص دل کے ساتھ پڑھیں اور تسبیح پوری کرنے کے بعد عجز وانکساری کے ساتھ رب العزت سے دعا مانگیں، انشاء اللہ قبول ہوگی۔



## تسخیر دولت

وقت طلوع آفتاب اول تین سو مرتبہ درود شریف پڑھے، پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو مرتبہ پڑھے اور روزانہ اس کو برابر بلاناغہ پڑھتا رہے۔ ایک سال کے اندر اندر انشاء اللہ امیر وکبیر ہو جائے گا۔

اگر غسل کی حاجت پیش آئے تو قبل طلوع آفتاب غسل کرلینا ضروری ہے۔ ورنہ اثرات زائل ہو جائیں گے۔

## اسرار کا انکشاف

بعد نماز فجر ایک چلہ تک بہ پابندی وقت ڈھائی ہزار مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم روزانہ پڑھیں۔ جو بات دنیا میں ہونے والی ہوگی، قبل از وقت معلوم ہو جائے گی اور اس کا علم خواب کے ذریعہ ہو جایا کرے گا۔ نیز عجیب عجیب باتیں انکشاف میں آئیں گی۔

## عزت در مخلوق

چھ سو چھبیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم طلوع آفتاب یا بعد نماز فجر (سیاہی، قلم، کاغذ پاک ہو) لکھ کر پاس میں رکھ لیں۔ بڑی عزت ہوگی۔ لوگوں کے دل میں خوف پیدا ہوگا۔ نیز کوئی شخص نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دائمی مسرت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ستائیسویں رمضان المبارک کو ایک باریک کاغذ پر لکھ کر انگوٹھی کے نگینہ کے نیچے رکھنے سے ہمیشہ خوش رہے اور دشمنوں پر غالب رہے۔

## صفائی باطن کے لئے

جو شخص اپنے باطن کی صفائی کا آرزومند ہے، اس کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔ اس مقصد کے لئے روزانہ بعد نماز فجر اور نماز عصر اکتالیس اکتالیس بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا ورد خشوع و خضوع سے کرے۔ انشاء اللہ اس کا دل ایمان کے نور سے بھر جائے گا۔

## تسخیر رزق

ماہ رمضان کے چودھویں روزے ساعت زہرہ یا مشتری میں یہ عبارت لکھ کر انگشتری میں رکھے تو رزق اور روزی کے لئے بے اندازہ برکت ہو اور جملہ بلیات و مصائب سے محفوظ رہے گا۔ عبارت یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔اللہ لطیف۔

## فتوحات و تسخیرات

ہلال رمضان دیکھ کر کہیں۔ ''یا اسرافیل یا میکائیکل یا ستار یا غفار۔''
اپنا مطلب دل میں رکھ کر سات بار ورد کریں۔ پھر ٦٦٦ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دعا کریں۔ ایک ہفتہ تک ناغہ نہ کریں۔ چاروں سمت سے دریائے فتوحات برکات کھل جائیں گے۔ اگر اس کے بعد ہمیشہ ہر ماہ چاند کے پہلے سات دنوں میں ایسا عمل کیا جائے تو دوسرے رمضان کے چاند تک چلہ پورا ہو جاتا ہے۔ اس کی برکت سے اللہ پاک غنی کرتا ہے، دولت بے حد بخشتا ہے۔ اگر امور شرعی میں حقوق پابندی رکھے تو لنگر جاری ہو۔

---



## تسخیر خلائق

بہ نیت تسخیر خلائق مربع مقطعات قرآنی جس کے چاروں طرف بسم اللہ شریف بھی تحریر ہو، ہرن کی جھلی پر گلاب زعفران و مشک سے لکھ کر معطر کر کے پاس رکھا جائے تو تمام عملے کے حکام مسخر ہو جاتے ہیں۔

## عمل ایام بیض

اگر ماہ رمضان المبارک کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ کو ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر دعائے مجیر پڑھ لے تو جملہ گناہوں کی معافی، جمیع آفتاب سے محفوظ، قرض سے نجات، بیماری سے شفا اور قید سے رہائی ہو۔ حکام میں عزت و آبرو، عہدے میں ترقی، کام میں خیر و برکت ہو، تمام غم و اندوہ اور دشمن، ظالموں اور جابروں سے خلاصی ہو جاتی ہے۔

سال بھر میں صرف تین دن کی قلیل ریاضت سے کثیر فوائد ملیں گے۔ ہر نماز کے بعد جتنا ورد کیا جائے کریں، البتہ عشاء کے بعد کثرت سے کریں۔

## عملیات سینہ

یعنی چودھویں رات ٦٦٦ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر ہر دو آیات قطب کے اعداد ۲۳۰۳۹۰ کا نقش معشر یا مخمس سفید اصلی ریشم کے کپڑے پر زعفران و گلاب سے باشرائط قواعد عملیات لکھے۔ چاروں طرف آیات قطب معہ اس کے موکل لکھیں۔ بخور سے معطر کر کے ہرن کی سفید مدبوغہ چرم میں تعویذ بنا کر اپنے پاس محفوظ رکھے تو کایا پلٹ جائے گی۔ باغ میں کسی بے ثمر درخت سے باندھ دیں تو اس سال سب درختوں پر فوق البرکات نشو و نما پائے۔ ضعیف و ناتواں رکھے تو لطف جوانی اٹھائے۔ دعائیں، عبادات قبول ہوں، دشمن بھی دوست بن جائے، غرضیکہ دنیا و آخرت کی بہبودی

نصیب ہوگی۔

## اعمال عجیب

جمعہ الوداع کی صبح بعد نماز فجر عمدہ خالص روغن چنبیلی پر اول وآخر درود شریف سات بار، ۶۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، سورہ والعادیات سات بار دم کر کے محفوظ رکھا جائے تو جملہ درد اعضا، نزلہ ودرد سر کو استعمال کرنے سے فائدہ ہوگا۔

## عمل ہشت پہلو

عطارد ان تمام امور سے متعلق ہے جو تحریر وتقریر، حصول علم، قوی الحافظہ ہونے، کامیابی امتحان، قوت فصاحت وبلاغت کے لئے ہوتے ہیں۔ یہ ستارہ نطق سے متعلق ہے۔ اس لئے نطق کی تمام قوتوں کو قوی کرتا ہے۔ تمام اہل علم واہل قلم شاعر، ادیب، مصنف، پروفیسر، ٹیچر اس کے ماتحت ہیں۔ یہاں امراض کے علاج سے متعلق بھی ہے یعنی مالیخولیا، صرع، فاتر العقلی اور بچوں کے خواب یا بیداری میں ڈرنے کے متعلق ہیں۔ یعنی عقل وفہم کی تمام خرابیوں کو دور کرتا ہے، جس سے انسان ناکارہ ہو جاتا ہے۔

ان تمام لوگوں کو اگر اپنے آپ کا تحفظ اور ترقی وشہرت کارکردگی کی ضرورت ہو تو اس وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ ان کاموں سے مستقل فائدہ قائم کرنے کے لئے عطاردی قوت کی ضرورت ہوتی ہے۔

اس مقصد کے لئے دو عملیات دیئے جارہے ہیں۔ ایک تو کشائش رزق کے لئے ہے، جبکہ دوسرا مخالفین پر فتیابی اور ملازمت کے استحکام کے لئے ہے۔

## فتح اور استحکام

اگر کسی شخص کی ملازمت خطرے میں ہو یا اس سے استعفیٰ طلب کیا گیا ہو یا کسی شخص پر قرض ہو اور قرض خواہ اسے تنگ کر رہا ہو، اگر حکومت کا کوئی روپیہ واجب الادا



ہو یا سرکاری حساب میں خرد برد ہو، عزت کا اندیشہ ہو یا کوئی حکم یا تبدیلی یا تنزلی اس کے خلاف ہو اور اگر کوئی مظلوم کسی ظالم کے ہاتھوں گرفتار ہو اور نجات کا کوئی ذریعہ نہ ہو تو اس وقت کی روحانیت سے فائدہ اٹھانا چاہیے۔

طریقہ یہ ہے کہ ایک چاندی کی لوح پر نقش مسدس پُر کریں۔ بسم اللہ شریف کے اعداد، طالب کا نام معہ والدہ کے اعداد اور نام مطلوب۔ (اگر افسر ہو تو عہدہ) کالے کر کل اعداد جمع کریں اور مسدس میں پُر کریں۔ تیار کر کے ۶۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ اگر لکھتے وقت زمرد منہ میں رکھیں تو بہتر ہوگا۔

## عمل مسبب الاسباب

اگر بسم اللہ شریف کو چاندی کی لوح یا کاغذ پر زعفران سے لکھا جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے کاموں کے بننے کے اسباب غیب سے اس طرح پیدا کرے گا کہ وہ حیران رہ جائے گا۔ تسخیر افسران اور رجوع خلق کے لئے بھی اسے بے حد موثر پایا گیا ہے۔

چاروں موکل اس کے چاروں طرف ضرور لکھیں۔ موکل یہ ہیں۔ یا خطیائیل، یا نطیائیل، یا کمائیل، یا حطائیل۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

دشمن کے ہاتھوں تنگ اور پریشان لوگوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور کارگر ہے اور دشمنوں کے شر سے نجات کا باعث ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز نفل ادا کر کے بہ رخ شمال اسی جگہ کھڑے ہو کر اس تصور کے ساتھ، بسم اللہ شریف ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھے کہ میں اس کے فیوضات کی بارش میں نہا رہا ہوں اور ان سے مستفید ہو رہا ہوں اور یہ کہ میرا دشمن زیر ہوتا جارہا ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگیں۔

اس عمل کو ہر روز تا حصول مراد مکمل دس دس کی تعداد میں بڑھا کر جاری رکھیں۔

مثلاً دوسرے روز ایک ہزار دس بار، تیسرے روز ایک ہزار بیس مرتبہ علیٰ ھذا القیاس روز دس کی تعداد بڑھاتے رہیں۔

## عمل کشف قبور

پہلے قبر پر جا کر سلام کرے۔ پھر سرہانے قبر کے مؤدب بیٹھ کر انگشت شہادت قبر پر رکھے اور آنکھیں بند کر کے اکیس مرتبہ یا روح یا روح اور اکیس مرتبہ یا روح الارواح یا روح الارواح کے بعد اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بے تعداد کہتا رہے۔ جب تک اصل مقصد حاصل نہ ہو اور حصول مراد کی علامت یہ ہے کہ اہل قبر بالمشاہدہ سامنے آئے اور حکم کرے۔

## حصول کشف

حضرت سیدی شیخ نظام الدین اولیاء قدس سرہ العزیز نے یہ عمل تعلیم فرمایا کہ اگر اپنے مقصد و مراد کے متعلق دریافت کرنا ہو کہ یہ کام کس طرح ہوگا تو یہ عمل کرے۔

یک شنبہ یعنی اتوار کی شب کو یا دن میں جو وقت بھی مقرر کرے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم یا واحد یا احد دو سو بار، دوشنبہ کو یا فرد دو سو بار، سہ شنبہ کو یا حیّ یا قیوم دو سو بار، چہار شنبہ کو یا حنان منان دو سو بار، پنج شنبہ کو یا ذوالجلال والاکرام دو سو بار، جمعہ کو یا اللہ یا رحمٰن دو سو بار، شنبہ کو یا رحمٰن یا رحیم دو سو بار۔ ہر روز اول و آخر دس بار درود شریف پڑھے۔

## آئینہ قلب پر جلا کرنے کے لئے

یہ عمل عجب ترین ہے۔ اس عمل کا کرنے والا ایسے حیرت انگیز مناظر دیکھتا ہے کہ خود محو حیرت رہتا ہے۔ یہ عمل تہجد پڑھنے والوں کے لئے ہے۔ تہجد کے بعد سونا شرط ہے۔ تہجد کی کم سے کم رکعت چار رکعت اور افضل بارہ رکعت اور زیادہ کی کوئی مقدار



نہیں۔ چھ سلام سے بارہ رکعت پڑھیں۔ ہر پہلی رکعت میں بعد الحمد کے والضحیٰ اور دوسری میں الم نشرح تین تین بار پڑھیں۔ بعد اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ۹ بار، اول و آخر درود شریف تین تین بار۔ اس کے بعد اس طرح دعا کر کے سو رہے۔ اگر آخر شب میں پڑھے تو ہرگز نہ سوئیں، کیونکہ فجر قضاء ہونے کا خطرہ ہے۔ دعا یہ ہے۔

اے اللہ تو نے عالم کو بے سبب پیدا نہ کیا اور آسمان کو بے ستون کھڑا کیا۔ تنور سے پانی جاری کیا اور پتھر سے ناقہ نکالا۔ عیسیٰؑ کو بغیر باپ کے پیدا فرمایا اور آدمؑ کو بغیر ماں باپ کے ظہور میں لایا اور ہمارے نبی امّی محمد مصطفیٰ ﷺ کو علم اولین و آخرین سے سرفراز فرمایا۔ الٰہی اس نبی امّی ﷺ کی برکت سے مجھ کو نور ایمان و عرفان کمال عطا فرما اور نفس و دل و جان کو اپنے نور احدیت و واحدنیت سے روشن کر۔ آمین بحق سید المرسلین ﷺ۔

## کشف قلوب

سیدنا جنید بغدادی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ پہلے دو نفل پڑھ کر جمیع اہل اسلام کو اس کا ثواب بخشے۔ بعد میں درود شریف اکیس بار اور یا نور تنورت بالنور فی نورک یا نور ۲۵۶ مرتبہ اور اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم دس بار پڑھ کر یوں دعا کرے۔

الٰہی جب یونس نے دعا کی ظلمت و تاریکی سے نجات دے تو تو نے ان کی دعا قبول فرمائی۔ الٰہی میری بھی دعا قبول فرما اور گناہوں کی تاریکی سے نجات دے اور ابراہیم نے دعا کی کہ تو مردے کس طرح زندہ کرتا ہے مجھے دکھا تو، تو نے ان کی دعا قبول فرمائی۔ الٰہی میری بھی دعا قبول فرما اور میرے مردہ دل کو زندہ فرما دے۔ بحرمت سید المرسلین ﷺ۔ آمین یا ارحم الراحمین۔ بعدہٗ درود شریف نو بار۔

## نورانیت قلب

یہ عمل کشف قبور اور کشف قلوب کے لئے ہے۔ اول دو رکعت نفل ادا کریں۔ پھر

اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ہزار بار اول و آخر درود شریف گیارہ بارہ اور آیت کریمہ۔

## نقش عجیب

اگر کوئی خواب میں ڈرتا ہو تو اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم لکھ کر گلے میں ڈال دیں، سکون ہو جائے گا۔

اگر قیدی کی رہائی مطلوب ہو تو جمعرات کے دن لکھ کر قیدی کے گلے میں ڈال دیں، رہا ہو جائے گا۔ اگر دوسرے تنگ کرتے ہوں تو تین دن لکھ کر دھو کر مریض کو پلا دیں۔ شفا ہو جائے گی۔

## نقش اعظم

ایک روایت ہے کہ جس کے پاس اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کا تعویذ مکرم ہوگا، چھ سو بیس فرشتے ہر وقت اس کی حفاظت کے لئے اس کے ساتھ رہیں گے۔ روزی فراخ ہوتی ہے، ایمان محفوظ رہتا ہے۔ شیطان اس پر قابو نہیں پا سکتا۔

اگر بازو یا گلے میں باندھ کر دشمن کے مقابلے کے لئے جائے تو فتح پائے گا۔

اگر کوئی شخص چالیس روز تک چالیس عدد نقش باوضو لکھ کر آٹے کی گولی بنا کر دریا میں ڈالے تو رزق فراخ ہوگا۔

اگر میاں بیوی کے درمیان نااتفاقی ہو تو دونوں میں سے کوئی ایک اس کو اپنے پاس رکھے اور عرق گلاب اور کھانڈ میں دھو کر پلائے اور دستور کے مطابق پشت پر طالب و محبوب کے نام مع ان کی ماں کے نام لکھے، خدا کے حکم سے محبت پیدا ہو جائے گی۔

## عجیب و غریب عمل

اگر کسی ظالم افسر یا کسی اور جگہ کام کے لئے جائیں تو اپنی پیشانی پر پانچ مرتبہ انگلی شہادت سے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم تحریر کریں۔



جب پیش قدمی کے لئے آواز آئے تو سورہ قریش با تسمیہ تین بار پڑھ کر دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر دم کرے اور مشت بند کر کے آگے بڑھے۔ اس دوران آیت کریمہ کا کھلا ورد کرے۔ جب صاحب مطلب کے سامنے پہنچے تو مشت کھول دے۔ انشاء اللہ تعالٰی کام حسب منشاء ہوگا۔

## واقع غفلت

عروج ماہ نیک ساعت میں اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم لکھ کر پاس رکھے، انشاء اللہ کاہلی اور سستی دور ہو جائے گی اور حاکموں سے فائدہ ہوگا۔

## عمل بے مثل

یہ مبارک عمل تمام ضروریات زندگی کے لئے ایک بیش بہا نعمت ہے۔ دولت قدموں میں ہوگی۔ حاجت مندوں کا میلہ سا رہے گا۔ وہ اطباء جن کی طرف مریض متوجہ نہیں ہوتے یا وہ لوگ جن کا جائز روزگار نہیں چلتا اس عمل کو ضرور کریں۔

اس کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ اول گیارہ مرتبہ درود شریف، بعد میں اذا جاء نصر اللہ والفتح پوری سورت پچیس مرتبہ پھر اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم سو بار بعد میں گیارہ مرتبہ درود شریف۔ طلوع آفتاب کے وقت مشرق کی طرف منہ کر کے روزانہ پڑھ لیا کریں اور اگر ابر ہو تو پورب کی طرف منہ کر کے جہاں چاہیں بیٹھیں پڑھ لیں۔ ناغہ کبھی نہ کریں۔ نماز کی پابندی کریں اور کم سے کم ہفتہ میں تین بار غسل ضرور کریں۔

## عمل دست غیب

سات روزے رکھے، جھوٹ نہ بولے اور ہر شب بعد عشاء اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ایک ہزار بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ پھر ''یا حی'' ہزار بار اور ''یا قیوم'' ایک سو پچاس بار پڑھے۔ سات دن بعد ایک جن آئے گا۔ اس

سے روپے لے اور اس کو جیب میں رکھے، خوب خرچ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کبھی ختم نہ ہوں گے۔

## لوگوں سے پوشیدہ ہونے کا عمل

ایک سال پرانا چنا جس کے ۱۴۱ دانے لے کر ہر دانہ پر ایک ہزار بار اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ پڑھ کر دم کر کے کسی اچھی جگہ پر بو دیئے جائیں۔ روزانہ پانی دیتے رہیں اور باوضو اسی جگہ بیٹھ کر روزانہ بلاناغہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ہزار بار اور ایک بار سورہ یٰسٓ شریف پڑھتے رہیں۔ یہاں تک کہ شگوفہ نکلے اور اس میں دانے نکل کر پک کر تیار ہو جائیں۔ تقریباً چنے کی تیاری میں دو تین مہینے لگ ہی جائیں گے اور سب دانے ایک ہی جگہ پر زمین میں بوئے جائیں گے۔ جب دیکھیں کہ چنا پک کر تیار ہو چکا ہے، اس کو معہ جڑ پتوں کے زمین سے اکھاڑ لیں اور مٹی وغیرہ جو اس کی جڑ میں لگی ہو اس کو پانی سے دھو کر صاف کر لیں اور باوضو مصلّٰی پر بیٹھ کر ایک آئینہ سامنے رکھیں اور وہ جڑ اپنے ہاتھ میں پکڑ کر یٰسٓ شریف پڑھنا شروع کر دیں اور آئینے میں اپنے چہرے کو دیکھیں۔ اگر آپ کو اپنا چہرہ آئینے میں نظر نہ آئے تو سمجھ لیں کہ کام پورا ہو گیا ہے۔ پھر جب کبھی آپ کو کوئی ایسی جائز ضرورت پیش آئے تو اس جڑ کو ہاتھ میں لیں یا عمامہ میں رکھ کر سر میں باندھ لیں۔ پتے، شاخیں وغیرہ زمین میں دفن کر دیں۔ صرف جڑ کو حفاظت سے رکھیں۔ اس کے لئے ترک حیوانات جلالی و جمالی اشد ضروری ہے۔

### ضروری ہدایت:

اس عمل کا تذکرہ کسی سے نہ کریں، خواہ کتنا ہی بڑا دوست اور رفیق ہو، ورنہ ساری محنت ضائع ہو جائے گی۔ کبھی کوئی ناروا اور ناجائز فائدہ اٹھانے کا خیال بھی دل میں نہ آنے پائے، ورنہ عمر بھر کامیاب نہ ہوں گے۔ اس عمل کے اہل صرف اہل اللہ



ہیں، جن کا جاگنا، سونا، کھانا پینا، شادی کرنا، یہاں تک کہ زندگی کا ایک ایک لمحہ صرف اللہ کے لئے وقف ہے۔ ساتھ ہی یہ بھی خیال رکھیں کہ اس عمل کا اگر آپ ارادہ کریں تو کامیابی یا عدم کامیابی کے متعلق کبھی کوئی بات زبان پر نہ لائیں۔

## عمل حاضرات

اگر مرض کی صحیح تشخیص نہ ہو اور یہ کہا جائے کہ اس کے اوپر جنات کا یا آسیب کا سایہ ہے تو مریض کو سامنے بٹھا کر پہلے ایک مرتبہ سورہ یٰسٓ پڑھے، پھر اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہایت سکون سے گیارہ سو مرتبہ پڑھے اور مریض پر دم کرے۔ اگر مریض پر جنات کا اثر ہے تو دم کرتے وقت ظاہر ہو جائے گا۔ یہ تصدیق ہونے کے بعد کہ مریض پر جنات کا اثر ہے، گیارہ مرتبہ یا حفیظ پڑھ کر ایک مرتبہ پھر دم کریں۔ مریض اپنی اصلی حالت پر آ جائے گا۔

## روحانی صلاحیت بڑھانا

حالات جب پیچیدگی اختیار کر لیتے ہیں اور مسئلہ کسی طرح حل نہیں ہوتا تو انسان کے اوپر جمود طاری ہو جاتا ہے۔ اس جمود کی وجہ سے اس کے اندر فہم و فراست اور قوت ارادی مفلوج ہو جاتی ہے۔ باوجود کوشش کے وہ کسی نتیجہ پر نہیں پہنچتا۔ کاروبار زندگی میں ناکام رہتا ہے۔ اس کا اثر روحانی اور جسمانی صحت پر بھی پڑتا ہے۔ یہ صورتحال خود اس کے لئے اور گھر کے دوسرے افراد کے لئے عذاب بن جاتی ہے۔ اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے چاندی کی انگوٹھی پر نو خانے بنوا کر اس میں نو کا ہندسہ کندہ کرا لیا جائے اور یہ انگوٹھی پہننے سے پہلے اس پر ۱۶۰ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر دم کر لیں اور اسے سیدھے ہاتھ کی چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی میں پہن لیا جائے تو انشاء اللہ مسائل حل ہو جائیں گے۔

## حصول علم وحکمت

جو شخص ہر روز ۷ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے تو علوم حکومت اس پر ظاہر ہوں گے۔

## کشف اسرار

ہر روز ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے اسرار ظاہر ہوں گے۔

## امور غیب ظاہر ہوں

اگر کوئی شخص ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے گا تو وہ روز بروز عجائب و غرائب دیکھے گا۔

## حاکم سے فیض

اگر کسی کو حاکم وقت یا حکومتی عہدیدار سے کوئی کام ہو اور کسی طرح سے کام نہ ہو رہا ہو تو حاکم کو مہربان کرنے کی غرض سے جمعہ کے دن پہلی ساعت میں شیشہ کے برتن میں لوہے کے پاک صاف قلم سے مشک وزعفران یا کافور و مشک سے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم لکھے اور پھر اس کو عرق گلاب سے دھوکر اس گلاب کے عرق کو کسی صاف شیشی میں رکھ لے اور اس پر تین مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر دم کر دے۔

جب حاکم کے پاس جانے کی ضرورت پیش آجائے تو جانے سے پیشتر تھوڑا سا عرق گلاب اپنے چہرے پر مل لے اور پھر حاکم کے سامنے جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا اور جو بھی جائز کام ہو گا وہ بفضل باری تعالیٰ ہو جائے گا۔



## تسخیر حُب

اگر تسخیر ورجوع مطلوب کی غرض سے یہ عمل پڑھے تو عمل کے دوران مطلوب کی صورت کا تصور رکھے اور کامیابی کا یقین رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے کامیابی نصیب ہوگی۔

## دوست بنانا

اگر کوئی سو مرتبہ پاک مٹی پر اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر دم کرے اور جس شخص کے نام سے بہتے ہوئے پانی میں ڈالے تو وہ دوست ہو جائے گا۔

## حکام کی نظر میں مقبول

ہر روز ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے حکام کی نظر میں مقبول ہوگا۔

## حاکم کے خوف سے نجات

اگر کوئی شخص حاکم کے غصے سے ڈرتا ہو تو وہ حاکم کے پاس جانے سے پہلے ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے اور پھر اس کے سامنے جائے تو وہ بے حد اخلاق اور محبت سے پیش آئے گا۔

## حاکم مہربان ہو

جب حاکم غصہ میں بھرا ہوا ہو تو اس کے سامنے سات مرتبہ آہستہ آہستہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے تو وہ مہربان ہو جائے گا۔

## قاصد کامیاب ہو

اگر کسی کے ذریعے کوئی پیغام بھیجنا ہو تو تین مرتبہ اس کے کان میں اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے تو قاصد کامیاب واپس آئے گا۔

## تسخیر قلوب

تسخیر قلوب کے لئے ایک ہزار مرتبہ دس روز تک اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھنے سے ضرور مطلب پورا ہوگا۔

## مقبول خلائق ہونا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ چشم خلائق میں مقبول ہو جائے، ہر کوئی اس کے ساتھ عزت واحترام سے پیش آئے، اس کی شہرت اچھی ہو جائے، لوگوں کی نظروں میں معزز ہو جائے تو سے چاہئے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکسٹھ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر اللہ تعالٰی سے دعا مانگا کرے۔ انشاء اللہ تعالٰی بہت جلد اس کی دعا قبول ہو جائے گی۔ اللہ تعالٰی لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت ڈال دے گا اور وہ چشم خلائق میں معزز ومحترم ہو جائے گا۔

## دعوت سورۂ کہف

ایک مکان میں ریت کے فرش پر بیٹھو، غسل کر کے عمدہ کپڑے پہنو، خوشبو لگاؤ اور لوبان، عنبر، عود کا بخور جلاؤ۔ حرام کی روزی سے پیٹ کو پاک کرو۔ پھر ریاضت شروع کرو، یہ چودہ دن کا چلہ ہے۔ کوئی حیوانی چیز نہ کھاؤ، چلہ اس دن شروع کرو جب کسی بھی چاند کی پہلی تاریخ کو جمعہ ہو۔ نماز جمعہ کے بعد خلوت میں چلا جائے اور ہر نماز کے بعد ایک بار پڑھے۔



رات کو عشاء کے بعد عمل یوں ہوگا کہ دو رکعت نفل پڑھے، جس میں فاتحہ کے بعد تین مرتبہ قل شریف ہو۔ نماز کے بعد دس بار درود شریف پڑھ کر سات سو چوالیس مرتبہ بسم اللہ پڑھے۔ عمل ختم کر کے اپنے لئے اللہ سے روزینہ مانگے اور صبح کی نماز پڑھ کر باہر نکل آئے۔

آبادی میں عمل پڑھے تو باہر جائے اور باہر عمل پڑھے تو آبادی کی طرف آئے۔ ایک موکل سے ملاقات ہوگی جو ایک جوان خوبصورت شخص ہوگا۔ وہ سلام کرے گا اور روپیہ دے گا اور کہے گا اب تو ہر ماہ اس طرح کیا کرے گا تو ہر ماہ تجھے انعام ملا کرے گا۔ تم اس کا شکریہ ادا کر کے رخصت کر دینا اور اپنے عمل کو پوشیدہ رکھنا۔

## نقش خاص

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا کوئی سا عمل کرنے کے بعد اس کا عبارت کی شکل میں نقش لکھا جا سکتا ہے۔ نظر بد، فتح یابی، گریہ طفل، کامیابی امتحان، شفا، رہائی، مصائب سے نجات، قسمت والزام سے باعزت برأت، موافقت زوجین، واپسی گمشدہ، چوری کی بازیابی، فرمانبرداری اولاد، تسخیر خلق اور دیگر بے شمار مسائل کے لئے اکسیر ہے۔

## عمل حاضرات

یہ حاضرات کا عمل ہے۔ کسی کی رہنمائی میں کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ آیت الکرسی وچ قرآن آگے پیچھے تو رحمان لا الٰہ کا کوٹ الا اللہ کی کھائی محمد رسول اللہ کی دہائی حاضرات کو حاضر کرو، حاضر کرو، حاضر کرو بحق یا بدوح یا بدوح یا بدوح۔

نوچندی جمعرات کو اس عمل کو بعد نماز عشاء شروع کریں اور پہلے چودہ دن میں قمر در عقرب نہ ہو۔

دوران عمل اگر بتیاں سلگائے اور وقت وہی انتخاب کریں جو عمل پہلے دن پڑھتے

وقت مقرر کیا تھا۔

اپنے گرد حصار کیا کریں اور ہر روز رجال الغیب کی پشت پر رکھ کر عمل کرنا ہے۔

دوران عمل پرہیز جلالی کیا کریں۔

اس عمل کی اجازت کسی عامل سے لیں، پھر عمل شروع کریں، ورنہ عمل ناکام ہوگا۔

عمل کی مدت ۲۱ یوم ہے اور روزانہ پڑھنے کی تعداد ۷۷ بار ہے۔

۲۲ ویں دن غرباء میں مٹھائی تقسیم کریں۔ اب استعمال کا طریقہ دیکھیے۔

سب سے پہلے ایک بچی جس کی عمر تیرہ سال ہو اپنے سامنے بٹھا کر عمل کریں۔ کسی بچہ کو مت مٹھائیں ورنہ عمل نہیں چلے۔ بچی کی آنکھوں پر پٹی باندھ دیں اور بچی کو کہیں کہ وہ آنکھوں کے ڈیلے کو حرکت نہ دے۔ اب اس عمل کو ۷۰۷ بار پڑھیں، حاضرات کھل جائے گا۔ بچی کو ایک بزرگ نظر آئے گا جس سے آپ ہر جائز مقصد پوچھ سکتے ہیں۔ مثلاً بیماری، سحر، جادو، آسیب اور ہر قسم کا علاج پوچھ سکتے ہیں۔ ناجائز کوئی سوال نہ کریں ورنہ آئندہ حاضرات نہیں کھلے گی۔ اس عمل کو قابو میں رکھنے کے لئے روزانہ ۳۱۳ بار پڑھیں اور جب حاضرات کی ضرورت ہو اس وقت حاضرات کھلے اور عمل شروع کرے سے پہلے حضور نبی کریم ﷺ کی نیاز دے، ورنہ حاضری نہ کھلے گی۔

## محفل حاضرات

حاضرات کا یہ عمل کیا ہے، ایک قسم کا چلتا جادو ہے۔ جو لوگ کریں گے وہ اس کی تاثیر خود دیکھ لیں گے۔ جو لوگ اس عمل کو کرنا چاہیں تو ان پر لازم ہے کہ سب سے پہلے بروز جمعرات کسی شیرینی پر حضرت غوث پاک رحمۃ اللہ علیہ اور ان کے گیارہ خصوصی مریدین کے نام کی فاتحہ دلا کر شیرینی بچوں میں تقسیم کر دیں اور کامیابی عمل کی دعا کریں۔ عمل یہ ہے۔



یاذوالجلال والاکرام۔ مجھے مشکل تجھے آسان۔

اس عمل کے لئے کوئی خاص دن یا مہینہ مقرر نہیں ہے۔ عامل کو چاہئے کہ کسی ایسے مقام پر چلا جائے جہاں ہر طرف سبزہ ہی سبزہ ہو۔ ہرے بھرے درخت ہوں اور جگہ ایسی ہو جہاں پر کسی کا شور و غل نہ ہو۔ مکمل تنہائی ہو۔ سب سے پہلے اپنے اردگرد حصار کرلیں تاکہ تسلی رہے۔ اس کے بعد عمل کو باوضو لاتعداد پڑھنا شروع کر دیں۔ اسی طرح اٹھتے بیٹھتے، چلتے پھرتے روزانہ ورد کریں۔ کچھ دنوں کے بعد یا ممکن ہے اسی روز سے عامل کو مختلف قسم کی ڈراؤنی صورتیں نظر آنی شروع ہو جائیں۔ عامل کو چاہئے کہ دل میں کسی قسم کا خوف نہ لائے اور مندرجہ ذیل ترکیب عمل میں لائے۔ اگر صورتیں خوفناک ہوں تو عامل لاحول ولاقوۃ پڑھ کر اپنا منہ دائیں طرف پھیرے۔ اس طرح جب بھی خوفناک صورتیں نظر آئیں اس طرح پڑھ کر منہ پھیر لیا کریں۔ اسی طرح روزانہ اس عمل کو کریں ایک دن ایسا آئے گا کہ آپ کو اچھی صورتیں نظر آنا شروع ہو جائیں گی۔ لیکن یہ واضح نہ ہوں۔ یعنی صاف نہ دکھائی دیں گی۔ جب ایسی صورتیں نظر آنے لگیں تو پھر تھوڑا وقفہ دیں اور پھر اسی طرح گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اگر پھر بھی صاف نظر نہ آئے تو پھر اسی طرح وقفے سے پڑھیں۔ انشاء اللہ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا ہی صاف نظر آنا شروع ہو جائے گا۔

عمل کو باوضو پڑھیں۔ پڑھنے سے قبل اپنے گرد حصار کرلیں۔

ڈرپوک اور کمزور دل حضرات اس عمل کو ہرگز نہ کریں۔ جو مشاہدات نظر آئیں ان کا ذکر کسی سے نہ کریں۔

عمل کا کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ جو اوقات اس عمل کے لئے موزوں ہیں اس میں پہلا وقت صبح طلوع آفتاب سے لے کر دن کے گیارہ بجے تک اور دوسرا وقت مغرب کی اذان کے بعد سے لے کر عشاء کی نماز تک ہے۔

عمل کو کسی ویرانے میں کریں جہاں پر سبزہ اور ہرے بھرے درخت نہ ہوں۔

ناغہ ہرگز نہ ہونے پائے ورنہ عمل کی تاثیر کم ہو جائے گی۔

دوران عمل سر بھاری ہونا شروع ہو جائے گا، کندھوں پر بوجھ پڑے گا، جسم میں جھٹکے لگیں گے۔ دماغ سن ہو جائے گا تو سمجھ لیں کہ عمل کامیاب جارہا ہے اور کسی وقت بھی حاضرات مکمل کی جا سکتی ہے۔ شروع میں ہلکے ہلکے سائے نظر آئیں گے۔ لیکن واضح نہ ہوں گے۔ لیکن جوں جوں عمل کی روحانی قوت بڑھے گی سائے واضح ہوتے چلے جائیں گے۔

## حاضرات ارواح

اگر آپ یہ چاہیں کہ میری ملاقات کسی بزرگ سے ہو جائے اور وہ خواب میں آ کر مسائل کا حل بتائیں تو لگاتار تین دن تک یہ عمل کرنے سے انشاء اللہ آپ کی مراد پوری ہو جائے گی۔ جن بزرگوں سے ملاقات کے آپ خواہش مند ہوں گے وہ خواب میں آ کر آپ سے ملاقات کریں گے۔ یہ عمل بدھ، جمعرات اور جمعہ کو کرنا چاہئے، جہاں کوئی دوسرا موجود نہ ہو۔ مکمل تنہائی ہو اور بستر وغیرہ پاک صاف ہو۔ کمرے میں کسی طرح کی خوشبو بھی بسا لینی چاہئے، اگربتی وغیرہ جلائیں تو بہتر ہے۔

نوچندی بدھ یعنی دن منگل کا ہو اور رات بدھ کی۔ سورہ اخلاص کو تین سو مرتبہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔ اول و آخر سو سو مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ یہ سب کچھ پڑھنے کے بعد اس کا ثواب ان بزرگوں کی روح مبارک کو بخش دیں۔ جن سے آپ ملاقات کر کے مسائل کا حل پوچھنا چاہتے ہیں۔

یہ عمل آپ بدھ، جمعرات، جمعہ تین راتوں تک کریں۔ انشاء اللہ تین راتوں میں سے کسی ایک رات میں ملاقات ہو جائے گی۔ یہ عمل عشاء کی نماز کے بعد وتروں سے پہلے پڑھیں۔ عمل کے بعد کسی سے بات چیت نہیں کرنی ہے۔ جب تک نیند نہ آئے درود شریف بلا تعداد پڑھتے رہیں۔



عمل شروع کرنے سے پہلے کسی میٹھی چیز پر بزرگوں کے نام کی فاتحہ دلا کر بچوں میں تقسیم کریں۔

## تسخیر جنات

اس عمل کو کرنے سے پہلے سوچ لیں کہ یہ عمل میں کر سکتا ہوں یا نہیں؟ کیونکہ اس عمل میں خوف بہت آتا ہے۔ کمزور دل والے لوگ اس عمل کو نہ کریں تو بہتر ہے ورنہ پچھتاوے کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آئے گا۔ اس عمل میں عموماً ایسا ہوتا ہے کہ ایک سانپ آ کر ڈرانے لگتا ہے اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ لوگوں کو قتل کیا جا رہا ہے اور آگ میں ڈالا جا رہا ہے اور آپ کو ایسا لگے گا کہ ہر طرف آگ اور شعلے جل رہے ہیں۔ مگر آپ نے ڈرنا نہیں، کیونکہ حصار کے اندر کوئی چیز داخل نہیں ہو سکتی۔ یہ سب آپ کو ڈرانے کے لئے کیا جا رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو اشرف المخلوقات بنایا ہے۔ اس لئے ان چیزوں سے ڈرنا نہیں۔ دل میں یہی سوچیں کہ یہ سب بکواس ہے۔ کیونکہ اگر آپ ڈر گئے تو پھر لینے کے دینے پڑ جائیں گے اور پھر رجعت کے لئے بھی تیار رہیں۔ بس آپ عمل کرنے سے پہلے اچھی طرح سوچ لیں کہ یہ عمل میں کر سکتا ہوں یا نہیں۔ پھر اس عمل کو ہاتھ لگائیں۔ جو بھی اس عمل کو کرے وہ احقر کے لئے ضرور دعا کرے۔ عمل اس طرح ہے:

سورہ جن کی پہلی چار آیات ہیں۔ صرف ایک ہزار مرتبہ شروع میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں، پھر آیات شروع کریں۔

عروج ماہ نوچندی جمعرات کو یا اتوار کو بعد نماز عشاء شروع کریں اور پہلے چودہ ان قمر در عقرب نہ ہو۔

لباس دوران عمل صرف سفید ہونا چاہئے جب عمل کرے پھر اتار کر رکھ دیں۔

لوگوں سے میل جول بہت کم ہو تاکہ دل ہر برائی سے پاک رہے۔

پڑھائی کے دوران اگربتیاں جلائیں۔

ہر روز اپنا منہ مشرق کی طرف رکھیں۔

اپنے گرد مضبوط حصار کر کے عمل کریں اور اپنے پاس کھلا چاقو اور ایک لوٹا پانی کا رکھیں۔

دوران عمل پرہیز ترک حیوانات و بدبودار اشیاء سے کریں۔

بہتر ہے کہ عمل شروع کرنے سے پہلے تین چار دن قبل ایک دن درود پاک اپنے نام، معہ والدہ پڑھیں۔ اعداد کے موافق اتنی مرتبہ سورہ اخلاص پڑھیں۔ تیسرے دن اتنی تعداد میں استغفار پڑھیں۔ اب عمل پڑھنے سے ایک دن قبل حسب توفیق ہفت رنگ شیرینی غرباء میں تقسیم کریں۔

دوران عمل جو مشاہدات ہوں، اس کا ذکر کسی سے نہ کریں۔ سوائے اس شخص سے جس کی اجازت اور نگرانی میں آپ عمل کر رہے ہیں۔

اس عمل کو روزانہ ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھیں اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔

اس عمل کو چالیس دن کریں۔ ہر روز عامل کو لازم ہے کہ وہ غسل اور تازہ وضو کرے۔

آخری دن جا کر حاضر مکمل ہو گی تو پورے ہوش و حواس میں رہ کر عہد و پیمان لیں۔

جتنی مدت آپ اپنے پاس رکھنا چاہیں اور جیسے رکھنا چاہیں وہ بھی اسی وقت طے کریں۔ مسخر ہونے کی کوئی نشانی لیں۔ حاضری کا طریقہ پوچھ لیں، کوئی ایسا طریقہ طے نہ کریں کہ بعد میں پریشانی کا باعث ہو۔

چالیسویں دن ایک جن حاضر ہوگا، جب تک اپنی پڑھائی مکمل نہ کر لیں اس سے بات نہیں کرنی ہے۔ پھر جب اپنے لئے یا دوسروں کے کام میں مدد کے لئے عمل کریں تو تنہائی میں کریں۔ اس سے عمل میں قوت اور تحفظ رہتا ہے۔

ایسے لوگ جن کے دل کمزور ہوں اور ڈرپوک ہوں، وہ یہ عمل ہرگز نہ کریں،



کیونکہ دوران عمل بہت زیادہ خوف آتا ہے۔ لہذا اس کو وہی لوگ کریں جو مضبوط قوت ارادی اور بہت بڑے دل کے مالک ہوں۔

ایسے لوگ جو کسی قسم کی بیماری میں مبتلا ہوں، جیسے مرگی، سکتہ، بواسیر وغیرہ وہ عمل نہ کریں، جب تک وہ تندرست نہ ہو جائیں۔

فعل خاص کے عادی لوگ بھی اس عمل کو نہ کریں۔ کیونکہ عمل میں چالیس روز تک مکمل پرہیز کرنا ہوگا۔

خواتین بھی اس عمل کو نہ کریں۔ دوران عمل اگر ایام ہو گئے تو عمل بے کار ہو جائے گا۔

اس عمل کو شروع کرنے سے پہلے کسی مرشد یا عامل کامل سے اجازت ضرور لیں، ورنہ رجعت کا خوف ہے۔

## حاضری مطلوب

اس عزیمت کو تنہائی میں پڑھے اور مشک و زعفران سے لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ معشوق خود عاشق ہو کر حاضر ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ بستم دل و جان فلاں بنت فلاں بستم کام زن فلاں بنت فلاں بستم دو گوش فلاں بنت فلاں بستم تو دو بازو فلاں بنت فلاں بستم حلقوم فلاں بنت فلاں بستم دو چشم فلاں بنت فلاں بستم خواب فلاں بنت فلاں بستم عشق فلاں بنت فلاں بستم چہار پا استخوان فلاں بنت فلاں بستم شصت دو رگ فلاں بنت فلاں بستم دو زانو فلاں بنت فلاں بستم بستم بستم ھفت اندام فلاں بنت فلاں تا من نکشایم کس نکشاید بحق العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الساعۃ برحمتک یا ارحم الراحمین بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

طالب و مطلوب کے اعداد نکال کر تنہائی میں ان کی کل تعداد کے مطابق پڑھے۔

انشاء اللہ اسی دن کام بنے گا۔

## تسخیرِ حُب

اگر میاں بیوی کے مابین ناچاقی رہتی ہو، آپس میں اتفاق ومحبت نہ ہو، ہر وقت جھگڑے رہتے ہوں تو باوضو حالت میں اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں ساٹھ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے۔ پھر چالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے۔

اس طرح پڑھنے کے بعد پانی پر دم کرے اور یہ دم کیا ہوا پانی ہر روز میاں بیوی کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تھوڑے ہی دنوں میں میاں بیوی کی ناچاقی پیار ومحبت میں بدل جائے گی۔ دونوں کے مابین حسن واتفاق کی فضاء قائم ہو جائے گی۔

## تسخیر خلق

روزانہ اول وآخر درود شریف اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم دس دس بار پڑھے یا کم سے کم بسم اللہ شریف کو ہر روز ۳۶۰ مرتبہ اول وآخر تین تین بار درود شریف ورد میں رکھے تو خلقت کا ہجوم ہو۔

## گھر میں اتفاق کے لئے

جس گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہو، بات بات پر جھگڑے کی فضاء قائم ہو جاتی ہو، گھر میں سے کوئی بھی فرد پیار ومحبت سے کام نہ لیتا ہو تو ان میں حسن واتفاق کی غرض سے باوضو حالت میں نماز فجر کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اور پانی پر دم کرے۔ یہ دم کیا ہوا پانی گھر کے افراد کو پلا دے یا کسی طرح اس پانی میں ملا دے جس سے گھر کے افراد آٹا پانی پیتے ہوں۔

چالیس یوم تک یہ عمل کرے۔ اس دوران انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں خیر وبرکت پیدا ہوگی۔ گھر والوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے لئے پیار ومحبت کے جذبات پیدا



ہوں گے اور وہ آپس میں اتحاد واتفاق سے رہیں گے۔

## صفائی باطن

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کا باطن صاف وشفاف ہو جائے، اس میں ایسے اوصاف پیدا ہوں کہ جس سے وہ لوگوں کی اصلیت پہچان سکے۔ لوگوں کو دیکھ کر ان کے اندرونی حالات کا ٹھیک طرح سے اندازہ لگا سکے تو اسے چاہئے کہ وہ نماز عصر یا نماز عشاء کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد کے حصول کے لئے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مقصد پورا ہوگا۔

ہر روز بلا ناغہ اس عمل کو جاری رکھے۔ چالیس یوم کے اندر ہی اسے بخوبی طور پر علم ہو جائے گا کہ بسم اللہ الرحمٰن کی برکت کس قدر زیادہ ہے۔ اس کے باطن میں روشنی پیدا ہونا شروع ہو جائے گی اور اس کی طبیعت نیکی کی طرف مائل ہوگی۔

## تسخیر حاکم

اگر کسی شخص کا کسی حاکم وقت سے کوئی جائز کام ہو، جبکہ وہ حاکم کسی بھی طرح کام کرنے پر آمادہ نہ ہوتا ہو یا اس حاکم کے سامنے جانے سے گھبراتا ہو یا اس پر کوئی ناجائز مقدمہ بنا دیا گیا ہو، اس کو خطرہ ہو کہ کہیں مقدمے کا فیصلہ اس کے خلاف نہ ہو جائے اور اسے ناحق سزا نہ ہو جائے تو حاکم اور قاضی کو تسخیر کرنے کے لئے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا یہ عمل متعدد اولیاء کرام سے منقول ہے۔

عمل کا طریقہ یہ ہے کہ باوضو حالت میں قبلہ رو ہو کر بیٹھے۔ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہایت توجہ اور یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔ اگر نماز فجر کے بعد نہ پڑھ سکتا ہو تو پھر نماز عشاء کے بعد پڑھے۔

جب تک مطلوبہ مقصد پورا نہ ہو ہر روز بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ عمل کرنے کے بعد

اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مقصد پورا ہو جائے گا۔ حکام کو تسخیر کرنے اور مقدمات میں انصاف کے حصول کے لئے یہ عمل بہت ہی پر اثر ہے۔ اللہ تعالیٰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکت سے دعا قبول فرمالیتا ہے۔

## کشف القلوب

کشف القلوب کے خواہاں حضرات کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز بہ نیت کشف القلوب پڑھ کر اس کا ثواب حضور نبی کریم ﷺ اور ان کے وسیلہ جلیلہ سے تمام اصحابؓ، اولیاء عظامؒ اور جمیع مسلمین والمسلمات کو بخشے۔

اس کے بعد خلوص نیت سے درود پاک کشادگی قلوب مع بسم اللہ شریف اکیس سو مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد درود شریف نو سو مرتبہ مع بسم اللہ شریف پڑھ کر اپنے دل پر پھونک بھی مارے۔

انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے عمل سے کشف القلوب کا عامل بن جائے گا۔ اس کے بعد اس عمل کی مداومت روزانہ گیارہ مرتبہ کرتا رہے، تاکہ عمل کی تاثیر ہمیشہ کے لئے قائم رہے۔

## عمل کشف

جو شخص یہ خواہش رکھتا ہو کہ اسے ہر بات کا کشف ہو جایا کرے تو ذیل کا عمل اختیار کرے۔

اس کے لئے لازم ہے کہ پاک و صاف ہو کر تازہ وضو کے ساتھ دو رکعت نماز نفل رات کو پڑھے۔ اول رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاق پچیس مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورہ اخلاص پندرہ مرتبہ پڑھے۔ پھر درود شریف کشف کا اکتالیس روز تک ایک سو گیارہ مرتبہ اور ۹۰۰ بار بسم اللہ شریف کا ورد کرے۔ اس عمل کی بدولت



وہ اس کا عامل بن جائے گا اور اس کے بعد جب کبھی کسی بات کے معلوم کرنے کی خواہش ہو تو رات کو سونے سے قبل تازہ وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھ کر دعا مانگے۔ اس کے بعد بستر پر لیٹ کر گیارہ مرتبہ درود شریف کشف پڑھ کر اس بات کا ارادہ کر کے سو جایا کرے۔ منہ قبلہ رخ اور داہنی کروٹ لیٹے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رات کو خواب میں اس بات کا کشف حاصل ہو جایا کرے گا۔ اس عمل کے لئے اکل حلال و واجبات امور شرعیہ کا اختیار کرنا لازمی امر ہے۔

## صفائی قلب

صفائی قلب کے خواہاں افراد اپنا معمول اس عمل کا بنالیں۔ بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز فجر سات مرتبہ بعد نماز عصر تین مرتبہ اور بعد نماز عشاء تین مرتبہ درود ابراہیمی مع بسم اللہ شریف پڑھنے سے صفائی قلب حاصل ہوتی ہے اور باطن روشن ہو جاتا ہے۔

## جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام

جو شخص اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کے گناہوں کی معافی اللہ تعالیٰ عنایت فرما کر اسے جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام عطا فرمائیں تو ذیل کا عمل بے حد اکسیر ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از ہر نماز روزانہ سورہ اخلاص اکتالیس مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ نیز رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں قبلہ رخ لیٹ کر دو سو مرتبہ سورہ اخلاص بمعہ اول و آخر درود شریف اکیس اکیس بار پڑھ کر سونے کا معمول بنالے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت قیامت کے دن اس کو داہنی کروٹ پر ہی جنت نصیب ہوگی اور وہ جنت الفردوس میں اعلیٰ مقام پائے گا۔ بلا کسی خاص وجہ کے عمل میں کوتاہی بالکل نہ برتیں۔

## سورۃ اخلاص کا عمل خاص

حل المشکلات کے لئے ایک انتہائی پرتاثیر اور اکثیر اعظم عمل ہے۔ جس سے نہ صرف پریشانیاں ختم ہوتی ہیں بلکہ ہر قسم کی مشکلات حل ہوتی ہیں اور فرحت قلبی کے ساتھ ساتھ ایسے حیرت انگیز مناظر بھی نظر آتے ہیں جن سے نظر کو ہٹانے کا دل نہیں چاہتا۔ مگر اس عمل کے لئے احتیاط سخت لازم ہے اور اس عمل کو بلا کسی صاحب نظر کی اجازت اور زیرِ نگرانی سے نہیں کرنا چاہئے۔ اس کے لئے اکل حلال اور ترک جمال و جلال دونوں ہی اختیار کرنا ضروری شرائط ہیں۔ نماز پنج وقت اور خلوت و تنہائی مسلسل کی ضرورت ہے۔ صبح کو روزہ صرف بھنے ہوئے چنوں یا جو کی روٹی سے رکھے اور اسی سے شام کو روزہ افطار کرے۔ پندرہ دن کے اس عمل میں بے حد محتاط رہنا ضروری ہے اور اس کا ورد چھ ہزار بار بہ طریق ذیل پڑھنا لازمی ہے۔

طریقہ یہ ہے کہ کہ چار سو مرتبہ دن رات میں سورہ اخلاص کو اول و آخر درود شریف اکتالیس اکتالیس مرتبہ پڑھے۔ فارغ اوقات میں مسلسل استغفار پڑھے یا پھر آرام کرے۔ بے کار گفتگو یا مشغلے میں وقت نہ گذارے۔ ہر روز تازہ غسل کرے، پاک کپڑے پہنے، خوشبو لگائے، اگر قضائے حاجت کے لئے پڑھے تو دن رات میں چھ سو مرتبہ سورہ اخلاص پڑھنا لازمی ہے۔

درود شریف کے بعد بہ طریق ذیل پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ قُلْ ھُوَاللّٰہُ اَحَدٌ یَااَحَدِ یَاوَاحِدِاللّٰہُ الصَّمَدُ یَاصَمَدِ یَافَرْدِ یَاوِتْرِ یَامَنْ لَّمْ یَتَّخِذْہُ صَاحِبَۃً وَّلَاوَلَدَ یَامَنْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

اَسْئَلُکَ اَنْ تَسْخِرِیْ خُدَّامِ ھٰذِہِ السُّوْرَۃُ الشَّرِیْفَۃَ اَنْ تُجِیْبُوْا اِلٰی اِنَّ مَااُرِیْدَ اَنْ رَبَّکَ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدِ



جب دو سو کی تعداد پوری ہو جائے یا پھر دن رات میں چھ سو بار کی تعداد پوری کرنا ہو تب بھی ہر دو سو کے بعد ایک بار یہ دعا پڑھے:

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَیُّھَا الْمَدَّامِ ھٰذِہِ السُّوْرَۃُ شَرِیْفَۃَ اَنْ تُجِیْبُوْا اِلٰی مَاتَعْتَدُوْنَہٗ اِلَّا مَااَسِرُّ عَلِمَ اِلَّا حَابَتِہٖ یَدْعَوَاتِیْ وَبَطَاعَتِیْ فَااُسِرُّوْ. وَاَحْضُرُا وَاَطِیْعُوْا بِحَقِّ قَوْلِہٖ تَعَالٰی اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ اِنَّ الَّذِیْنَ لِیَتَکَبَّرُوْنِیْ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَھَنَّمَ دَاخِرِیْنَ

اس عمل کے شروع کرتے ہی تین موکل عامل کے پاس مدد کے لئے متعین ہو جاتے ہیں اور جب تک عامل کی ضرورت نہ پوری ہو جائے واپس نہیں جاتے۔ اگر عامل کی ذات یا بات کی وجہ سے کسی مومن مرد یا عورت کا دل نہیں دکھا ہے اور ان کی آہیں اس وقت حائل نہ ہوں تو موکل سامنے حاضر ہو کر یوں کہتے ہیں:

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ اَیُّھَاالْعَبْدُ الصَّالِحْ

اس کے بعد جواب میں یوں کہے:

وَعَلَیْکُمُ السَّلَامُ یَاعِبَادُاللّٰہِ

پھر وہ سوال کریں گے کہ تم نے ہم کو کس لئے یاد کیا ہے۔ اب اختیار ہے کہ ان سے اپنی حاجت بیان کرے۔ اگر حاجت جائز محمود ہوگی تو فوراً پورا کریں گے اور اگر موکلین کو تابع فرمان بنانا ہے تو ان سے یوں کہے کہ میں چاہتا ہوں کہ تم کو جب یاد کروں حاضر ہو اور میرا کام جو بھی ہو انجام دو۔ اس پر وہ کوئی شرط پیش کریں گے۔ اگر عامل نے اسے پورا کرنے کا وعدہ کیا تو وہ بھی خادم رہیں گے اور اگر عمل میں کوتاہی عامل نے کوئی برتی ہو تو موکل حاضر نہ ہوں گے۔

## زیارت حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب میں تحریر فرماتے ہیں

کہ خواب میں زیارت رسول ﷺ کے لئے ذیل کا عمل بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے دو رکعت نماز بہ نیت تحیۃ الوضو پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاق پچیس مرتبہ پڑھے۔ بعد از سلام پھیرنے کے ایک ہزار مرتبہ درود پاک قرآنی پڑھے۔ یہ عمل رات کو سونے سے قبل کر کے بلا کسی سے بات چیت کئے پاک وصاف بستر پر خوشبو لگا کر سو جائے۔ اس عمل کی بدولت خواب میں زیارت حضرت محمد ﷺ سے مشرف ہوگا۔ زیادہ سے زیادہ مقصود سات یوم میں حاصل ہوگا۔

## ملاقات حضرت خضر علیہ السلام

یہ عمل حضرت ابراہیم تیمی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے اور منقول ہے کہ مجھے یہ عمل حضرت خواجہ خضر علیہ السلام نے تعلیم فرمایا ہے اور اس کے تین فوائد ہیں۔

ا۔ زیارت رسول اللہ ﷺ نصیب ہوتی ہے۔

۲۔ حضرت خواجہ خضر علیہ السلام کی زیارت سے مشرف ہوتا ہے۔

۳۔ حضرت خواجہ خضر علیہ السلام مطلوبہ حاجت کا طریقہ حل بتلاتے ہیں، جس سے وہ حاجت پوری ہو جاتی ہے۔

طریقہ اس کا یہ ہے:

اس عمل کو قبل از طلوع آفتاب اور قبل از غروب آفتاب کرنا ہے۔ بعد از نماز فجر قبلہ رخ بیٹھ کر اول سورہ فاتحہ سات بار، پھر سورہ فلق سات بار، سورہ الناس سات بار، سورہ اخلاص سات بار، سورہ کافرون سات بار بالترتیب، پھر آیت الکرسی سات بار۔ پھر کلمہ تمجید سات بار اور درود پاک ذیل سات بار پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَحَبِیْبِکَ وَنَبِیِّکَ وَرَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِکْ وَسَلِّمْ

اس کے بعد سات بار یہ دعا پڑھے:



اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِجَمِیْعِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ اَلْاَحْیَاءِ مِنْھُمْ وَالْاَمْوَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ بِرَحْمَتِکَ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

پھر سات بار یہ پڑھے:

اَللّٰھُمَّ یَارَبِّ اَفْضَلُ لِیْ وَلَبِھِمْ عَاجِلًا وَاٰجِلًا فِی الدِّیْنِ وَالدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ مَاابْتَلَہُ اَھْلَ وَلَاَ تَفْصِلَ بِنَایَا مَوْلَانَا مَانَحْنُ لَہٗ اَھْلَ اِنَّکَ غَفُوْرٌ جَوَادٌ کَرِیْمٌ مَلِکٌ وَالرَّؤُفُ رَّحِیْمٌ

اس کا ثواب حضور کریم ﷺ، حضرت خواجہ خضر علیہ السلام و جمیع الرواح امت محمد ﷺ کو بخش دے۔ تین روز میں ستارہ قسمت بالائے عرش نظر آئے اور مشرف بازیارت رسول کریم ﷺ ہو۔ اگر اس عمل پر ہمیشگی اختیار کرے تو غیب سے بے مشقت رزق عنایت ہو۔ شرط یہی ہے کہ اکل حلال اختیار کرے پاک صاف رہے او رمکر وفریب سے گریز اختیار کرے۔

## تسخیر حُب

اگر کوئی میاں بیوی آپس میں شدید اختلافات کا شکار ہو گئے ہوں اور نا چاقی حد سے زیادہ بڑھ کر ایک دوسرے کی شکل سے نفرت کا رخ اختیار کر گئی ہو اور باہمی اتفاق و یگانگت کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو یا پھر دو بھائیوں یا بہنوں کے درمیان عداوت پڑ گئی ہو اور صلح وصفائی کی کوئی صورت کارگر نہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مجرب ہے۔

اس مقصد کے لئے کسی مقررہ وقت پر دو رکعت نماز نفل با نیت صلح وصفائی ومحبت مابین ان دو اشخاص کے لئے اس طرح کرے۔ میں نیت کرتا ہوں واسطے اللہ تعالی کے کہ ہو دوستی ومحبت دلوں میں فلاں بن فلاں مابین فلاں بن فلاں۔ منہ میرا کعبہ

شریف کی طرف اللہ اکبر۔

پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ کافرون جبکہ دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سو مرتبہ سورہ کافرون پڑھے۔ پھر سلام پھیرے اور یہ کہے:

خَوْلَ بَرْدِلَشْ لَاحَوْلَ بَرْدِلَشْ مُحَبَّتَ مِنْ دَرْدِلَشْ مُهْرِ مِنْ
كَرْدِلَشْ هَرْصُبْحِ گاهےْ مَنْزَلَشْ مَبَادَا بےْ مَنْ جَائےْ وَمَقَامِ مَنْزَلْ

پھر اللہ تعالیٰ سے ان کے حق میں محبت والفت کی دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت ان کے درمیان صلح وآشتی کے علاوہ خود بخود دائمت محبت پیدا ہو جائے گی اور نفرت کا مکمل خاتمہ ہو جائے گا۔

## تسخیر خلائق کے لئے

تسخیر خلائق کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے چھوٹے بڑے گناہ کی معافی اللہ کے حضور مانگے۔

رزق حلال اختیار کرے، حرام سے پرہیز کرے۔ نماز پنجگانہ ادا کرے۔ غیر شرعی اور مکروہات سے اجتناب کرے۔ پھر یہ عمل بہ طریق ذیل شروع کرے۔ قمری مہینے کی پہلی سوموار کو بعد از نماز عصر رخ قبلہ بیٹھ کر اول وآخر درود تاج تین تین مرتبہ پڑھے۔ پھر کلمات ذیل کثرت سے پڑھنا شروع کرے۔

اَلْمُعِیُ اَطْمَيْتُ الْقَابِضُ الْبَاعِثُ الْوَارِثُ الشَّافِي الْبَرُّ الْاَوَّلُ الْاَحَدَ
اللّٰهُ الصَّمَدُ الْقُدُّوْسُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهٗ كُفُوًا اَحَدْ

مغرب کی اذان تک ان کو بے حد کثرت سے عجز وانکساری کے ساتھ پڑھتا رہے اور کسی سے بھی کوئی کلام نہ کرے۔ اس طریق سے چالیس یوم تک چلہ پورا کرے۔ پھر دوسرا چلہ شروع کر کے ختم کرے اور اس کے بعد تیسرا چلہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے مخلوق خدا تابع ہو جائے گی اور عامل کا ہر حکم بجالائے گی۔ یاد



رہے کہ ناجائز حکم نہ دے۔ وگرنہ اپنی جان کو ضعف پہنچنے کا خطرہ لاحق ہوگا اور اس خطرے سے دنیا کی کوئی طاقت نہ بچا سکے گی۔

## چشم خلائق میں مقبولیت

جو شخص چشم خلائق میں معزز اور مکرم ہونا چاہے تو ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ سورہ اخلاص اور ایک ہزار مرتبہ اسم مبارک یا احد پڑھے۔ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے ہی یہ تاثیر ظاہر ہونا شروع ہو جائے گا کہ لوگ اس کی عزت وتکریم کریں گے۔ خوش اخلاقی اور پیار و محبت سے پیش آئیں گے۔ اس عمل کی ہمیشگی سے وہ تاحیات چشم خلائق میں مقبول و معزز رہے گا۔

## جانور کو مطیع کرنا

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ وہ خطرناک قسم کے جانوروں کو مطیع و مسخر کرے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے وہ ہر روز باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص معہ اول وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ اس کے علاوہ ستر مرتبہ لفظ الصمد کی تکرار دو، ان تلاوت سورہ اخلاص کیا کرے۔

بعد از نماز فجر الصمد کو ستر مرتبہ کسی سفید کاغذ پر زعفران وگلاب سے لکھ کر خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے اس پر یہی عمل پڑھ کر پھونک لگائے اور اپنے پاس رکھے۔ انشاء اللہ اس نقش کی مدد سے جس جانور کے سامنے وہ جائے گا وہ مطیع وفرمانبردار ہو جائے گا اور کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ یہ مجرب اور نافع عمل ہے۔

## نصاب سورہ اخلاص

جو کوئی اس بات کا خواہشمند ہو کہ اس کی ہر مشکل کے وقت اس کی امداد غیب سے اللہ تعالیٰ فرمائیں تو اس کے لئے لازم ہے کہ وہ سورہ اخلاص کا نصاب ادا کر کے عامل بن جائے۔ پھر جس مشکل کے لئے بھی سورہ اخلاص کا عمل ذیل کرے گا تو بہت جلد وہ مشکل حل ہو جایا کرے گی۔

طریق نصاب یہ ہے کہ جمعہ کی نصف شب کو دو رکعت نماز نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پانچ پانچ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ بعد از سلام پھیرنے کے یہ دعا مانگے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِکَرَمِ وَجْهِکَ الْکَرِیْمِ وَبِالسُّوْرَةِ الشَّرِیْفَةِ الْعَظِیْمِ وَبِحُرْمَتِهِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الرَّجِیْمِ اَنْ تَقْضِیَ حَوَائِجَنَا وَتَسْتَجِیْبَ دُعَائِنَا وَتَغْفِرَ ذُنُوْبِنَا یَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَیَاکَافِیَ الْمُهِمَّاتِ وَیَامُنْزِلَ الْبَرَکَاتِ

یہ دعا مانگنے کے بعد ایک ہزار مرتبہ قُلْ هُوَاللّٰهُ اَحَدٌ پڑھے۔ پھر ایک ہزار مرتبہ اَلصَّمَدُ، پھر ایک ہزار مرتبہ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ پھر ایک ہزار مرتبہ ولم یکن لہ کفوا احد پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک اور استغفار پڑھے۔ اس کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ ایک ہزار مرتبہ سورہ اخلاص بالترتیب مکمل سورہ ایک ہی مرتبہ پڑھے۔ پھر دس مرتبہ سورہ فاتحہ اور گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر ان تمام پڑھائی کا ثواب حضور کریم ﷺ اور ان کے وسیلہ جلیل تمام اولیائے کرام کی ارواح پاک کو پہنچائے۔

صبح صادق کے وقت کسی مشہور ولی اللہ کے دربار میں زیارت کے لئے جائے اور وہاں پر دعائے خیر کے بعد حسب توفیق شیرینی فقراء میں تقسیم کرے۔ اس سے



نصاب سورہ اخلاص مکمل ہو جاتا ہے۔ آئندہ کے لئے رزق حلال استعمال کرے اور مکروہات شرعیہ سے بچتے ہوئے نماز پنجگانہ کی پابندی اختیار کرے۔

جب کوئی مشکل درپیش ہو تو اس کے لئے باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ سورہ اخلاص اکیس یوم یا چالیس یوم تک ورد کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کی مداومت سے وہ مشکل یا حاجت فوراً پوری ہوگی۔

## گھریلو امن و امان

جس گھر میں ہر وقت بلاوجہ لڑائی جھگڑا رہتا ہو اور ایک دوسرے کی شکل دیکھنے کے روادار نہ ہوں اور ہر وقت بدسکونی کی فضاء قائم رہے۔ سمجھانے بجھانے کا کوئی طریقہ بھی کارگر نہ ہوتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ سورہ کافرون اور گیارہ مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ روزانہ کے اس معمول سے بفضل تعالیٰ چند دنوں میں ہی گھر میں امن و سکون کی فضاء پیدا ہو جائے گی اور آپس میں پیار و الفت کا ماحول پیدا ہو جائے گا۔

## زیارت رسول اللہ ﷺ

زیارت رسول اللہ ﷺ کے لئے حضرت عمر بن حفص رحمۃ اللہ علیہ کا فرمودہ اور آزمودہ عمل ہے جو انہوں نے حضرت خضر علیہ السلام سے سیکھا تھا۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز مغرب تا عشاء مسلسل نفل اس طریق سے ادا کرے کہ ہر نفل میں تین تین مرتبہ سورہ خلاص پڑھے۔ پھر نماز عشاء سے فارغ ہو کر دو رکعت سورہ اخلاص پڑھیں۔ سلام پھیرنے کے بعد سات مرتبہ درود پاک اور سات مرتبہ کلمہ تمجید پڑھ کر سات مرتبہ یہ دعا مانگے۔

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَااَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ یَارَحْمٰنُ

الدُّنیا وَلْآخِرَۃَ ۔ وَرَحِیْمُھَا یَااِلٰہَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْآخِرِیْنَ یَارَبُّ یَارَبُّ یَارَبُّ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ

اس کے بعد پاک صاف بستر پر باوضو حالت میں داہنی کروٹ لے کر قبلہ رخ ہو کر درود پاک کثرت سے پڑھتا ہوا سو جائے۔ انشاءاللہ خواب میں زیارت رسول کریم ﷺ سے مشرف ہوگا۔ زیادہ سے زیادہ گیارہ روز کے باقاعدہ عمل سے گوہر مقصود حاصل ہو جاتا ہے۔

## زیارت نبی ﷺ

زیارت نبی ﷺ کا شوق رکھنے والوں کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے شب جمعہ کو پاک صاف ہو کر نئے کپڑے پہن کر خوشبو لگائے اور پھر پاک صاف جگہ پر بیٹھ کر اگربتی جلائے اور حصول زیارت کی نیت سے دو رکعت نماز نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پچیس پچیس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک ہزار مرتبہ درود پاک صل اللہ علی محمد ن النبی الامی پڑھے۔ پھر اس جگہ قبلہ رخ منہ کر کے لیٹ کر سو جائے۔ انشاءاللہ بفضل تعالیٰ زیارت رسول اللہ ﷺ سے خواب میں مشرف ہوگا۔ زیادہ سے زیادہ تین شب میں مقصد حاصل ہو جاتا ہے۔

## کرخت شوہر کو مہربان کرنا

جس عورت کا شوہر کرخت اور ظالم ہو اور بات بات پر غصہ میں آ کر مار کٹائی شروع کر دیتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اس کو مہربان اور نرم دل کرنے کے لئے کافی ہے۔

اس مقصد کے لئے عورت رات کو بعد از نماز عشاء اکتالیس مرتبہ سورہ اخلاص اول و آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے اور شوہر کا



تصور میں ہی دم کیا کرے۔ چند یوم کے مسلسل عمل سے مقصد حاصل ہوگا۔

## بیوی کی شوہر کے ساتھ زیادتیاں

جس شخص کی بیوی غصہ ور طبیعت کے باعث یا کسی اور وجہ سے اپنے شوہر کے ساتھ زیادتیاں کرتی ہو اور اس کی زندگی اجیرن ہو گئی ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ سورہ اخلاص پڑھ کر اپنے بستر پر لیٹ کر بیوی کا تصور کر کے سو جائے۔ بات بالکل نہ کرے۔ انشاءاللہ نوے دن کے بلاناغہ مسلسل عمل سے بیوی کی تمام زیادتیاں رفتہ رفتہ ختم ہو جائیں گی اور وہ تابع و فرمان ہو جائے گی۔

## محبوب خلائق

جو شخص محبوب خلائق بننے کی خواہش رکھتا ہو تو ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے معمولاً روزانہ بعد از نماز فجر سورہ اخلاص ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مقصد حاصل ہوگا۔ لوگوں کی نظروں میں اس کی بڑی عزت ہوگی اور ہر جگہ عزت و تکریم ہوگی اور حاضر غائب بھی اس کی تعریف کریں گے۔

## عالم غیب کا دیدار

جو شخص یااللہ یاصمد گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ ورد رکھے گا، بفضل تعالیٰ وقتاً فوقتاً عالم غیب کا دیدار کرے گا اور صاحب کشف و صاحب عالی مقام بن جائے گا۔

## تسخیر خلق

ایک ہزار مرتبہ روزانہ سورہ اخلاص مع اول وآخر درود شریف دس دس بار پڑھے یا کم سے کم اس کو ہر روز ۳۲۰ مرتبہ روزانہ اول وآخر تین تین بار درود شریف ورد میں رکھے تو خلقت کا ہجوم ہو۔

## عمل خاص پردۂ راز

یَالَطِیْفُ تَلَطَّفْ وَاللُّطْفُ فِیْ لُطْفِ لُطُوْفِکَ یَالَطِیْفُ

موافق اعداد اسم روزانہ پڑھے اور نظر سیاہی پر رکھے۔ سیاہی میں جب شبیہ نظر آئے تب بھی ناغہ نہ کرے۔ جب سامنے آئے اور قول وقرار ہو تو موقوف کردے۔ عدد اسما ۱۷۵۹ء مربع ۴۳۳ کسر آخانہ ۱۳ خانہ ۱۶ کو سیاہ کرے، تیل وخوشبو ملے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۲۹ | ۴۴۲ | ۴۴۶ | ۴۳۲ |
| ۴۴۵ | ۴۳۳ | ۴۳۸ | ۴۴۳ |
| ۴۳۴ | [redacted] | ۴۴۰ | ۴۳۷ |
| ۴۴۱ | ۴۳۶ | ۴۲۵ | ۴۴۷ |

## حکام کو مہربان کرنے کے لئے

۳۰۰ مرتبہ پانی پر تہجد کی نماز کے بعد یا ودودُ یا عزیزُ پڑھ کر دم کریں اور دم کیا پانی مطلوب کو پلائیں۔ مراد پوری ہوگی۔

## حکام کو مہربان کرنا

سورہ فاتحہ کا عمل حکام کو مہربان کرنے کے لئے بہت مجرب ہے۔ شیرینی پر سورہ



فاتحہ بعد نماز فجر ۴۱ اور بعد نماز عشاء ۴۱ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح تین دن کرنا ہے۔ چوتھے دن دم کی ہوئی شیرینی مطلوب کو کسی طرح کھلا دیں۔

## حکام مہربان ہو

آیت کریمہ پڑھتے پڑھتے مطلوب کے پاس جائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب آپ پر مہربان ہوگا۔

## نافرمان کو مطیع کرنا

پانی پر ۷۸۶ مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر نافرمان کو پلائیں۔ اثر آپ خود دیکھیں گے۔ یہ عمل ۱۱ یا ۲۱ دن کریں۔

## نافرمان مطیع ہو

۳۰۰ مرتبہ یا ودود یا عزیز مٹھائی پر پڑھ کر نافرمان کو کھلائیں۔ نافرمان مطیع ومسخر ہوگا۔

## مکان یا دکان خالی کروانے کے لئے

مغرب کی نماز کے بعد کعبہ شریف کی طرف کھڑے ہو کر ۴۱ مرتبہ الحمد شریف، ۴۱ مرتبہ سورہ اخلاص اور ۳۰۰ مرتبہ آیت کریمہ پڑھیں۔ پھر مالک ارض وسماء سے دعا مانگیں۔ یہ عمل ۷ دن یا ۱۱ دن کریں۔ اس سے زیادہ اجازت نہیں۔

## قید سے رہائی کے لئے

بعد نماز فجر، نماز مغرب اور نماز عشاء کے بعد ۲۱ مرتبہ سورۂ اخلاص ۱۰۱ مرتبہ آیت کریمہ پڑھیں۔ سجدے میں رو رو کر قید سے رہائی کی دعا مانگیں۔ اللہ تعالیٰ کرم

فرمائے گا۔

**(نوٹ)**

گھر کا کوئی فرد بھی پڑھ سکتا ہے۔

## تسخیر حب

اگر کوئی محبوب (والدہ، بہن، والد، بھائی، بیوی وغیرہ) محبت نہ کرتے ہوں یا اپنے فرائض میں غفلت برتتے ہوں تو آیت ذیل بعد از نماز عشاء ایک سو نو بار چالیس دن پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شرف پڑھے۔ چلہ کر لینے کے بعد وقت ضرورت مٹھائی، بادام، کشمش، کھجور وغیرہ پر تہتر بار پڑھ کر دم کرے اور مطلوب کو دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اطاعت کرے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ یُحِبُّوْنَھُمْ کَحُبِّ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰہِ (سورۃ بقرہ ۲، آیت نمبر ۱۶۵)

## مفرور کو واپس بلانے کا عمل

اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ فلاں بن فلاں (اس کا نام اور ماں کا نام) بِالْخَیْرِ بِحُرْمَۃِ اِنَّہٗ ھُوَ یُبْدِئُ وَیُعِیْدُ ۔ ۱۹ بار روزانہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف بعد از نماز عشاء پڑھے۔

## بھاگے ہوئے بیٹے کی واپسی کا عمل

یہ سیدنا موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے پڑھا تھا۔ جب کہ آپ کئی سال کے لئے اپنی والدہ سے بچھڑ گئے تھے۔ اس عمل کی بدولت خدا نے ان کو فرزند کے دیدار سے مشرف فرمایا۔ لہذا یہ عمل زیادہ بہتر ہے کہ ماں پڑھے ورنہ بوجہ مجبوری باپ پڑھے۔



اول آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف۔ درمیان میں ۱۸۹۳ مرتبہ مندرجہ ذیل عمل پڑھا جائے:

اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ وَلَدِیْ بِالْخَیْرِ بِحُرْمَۃِ فَرَجَعْنٰکَ اِلٰی اُمِّکَ لِیْ تَقَرَّ عَلَیْنُھَا وَلَا تَحْزَنَ

اسے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ ہر روز بعد نماز عشاء دوزانو بیٹھ کر بیٹے کا تصور کئے ہوئے باپ یا ماں پڑھے۔ انشاء اللہ ایک ہفتہ نہیں گزرے گا کہ کل مراد ہاتھ آ جائے گا اور اگر روزانہ ممکن نہ ہو تو صرف جمعہ مبارک کے روز بعد از عصر اس عمل کو پڑھا جائے۔ اگر مغرب کی اذان ہو جائے اور عمل پڑھنے کو باقی رہ جائے تو بغیر بات چیت کئے ہوئے مغرب کی نماز ادا کر کے بقیہ تعداد پوری کر لی جائے۔ انشاء اللہ سات جمعہ نہ گزریں گے کہ لڑکا حسب منشاء واپس آ جائے گا۔

**(نوٹ)**

جوان لڑکا یا لڑکی اگر اپنی مرضی سے کہیں چلے جائیں تو نقوش تعویذات کے ذریعہ واپس بلایا جا سکتا ہے۔ مگر بعض معاملات یا حالات ایسے الجھے ہوئے ہوتے ہیں کہ جن کا واپس آنا خود ان کے بس میں نہیں ہوتا۔ بلکہ دوسرے کے بس میں ہوتا ہے۔ مثلاً کتنے ہی کیس ایسے ہیں کہ ۹، ۱۰ برس کی عمر کے بچوں کو کسی سفلی عمل کے ذریعہ بعض غنڈہ قسم کے لوگ بچوں کو لے جاتے ہیں اور ان سے طرح طرح کے ناجائز کام لیتے ہیں۔ بچے ہر طرح لاچار و مجبور ہوتے ہیں۔ دماغ ان کا اس قابل نہیں رہتا کہ وہ اپنے ماں باپ کو یاد کریں یا سوچیں کہ میں کہاں ہوں اور مجھے کیا کرنا چاہئے اور کیا کر رہا ہوں۔ اس طرح برسیں گزر جاتی ہیں اور ماں باپ طرح طرح کی تدابیر کر کے ہار جاتے ہیں اور اب سوائے رونا یا صبر کرنے کے کچھ چارہ نہیں رہتا۔ ان حالات میں اس عمل کے ذریعہ جو موسیٰ علیہ السلام کی والدہ نے پڑھا تھا سو فیصدی کامیابی ہو سکتی ہے۔

## بھاگے ہوئے کو واپس بلانا

اگر کوئی گم جائے یا بھاگ جائے تو یہ نقش مثلث لکھ کر کسی درخت پر لٹکائے یا بھاری پتھر کے نیچے دبائے، انشاءاللہ بھاگا ہوا واپس آ جائے گا۔

بستم راہ مغرب فلاں بن فلاں

بستم راہ شمال فلاں بن فلاں

بستم راہ جنوب فلاں بن فلاں

| | | |
|---|---|---|
| ب | بدوح | د |
| بدوح | بدوح | بدوح |
| ح | بدوح | د |

[illegible] سپرہ ۱۹ لیسٓ

اس نقش کو درخت یا بانس میں باندھ کر چھوڑ دے کہ ہوا میں اڑتا رہے۔

## چوری کا مال برآمد کرنا

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہوگئی ہو تو یاحفیظ ایک سو انیس مرتبہ پڑھے اور اسی تعداد میں یہ آیت:

يٰبُنَيَّ اِنَّهَا اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِيْ صَخْرَةٍ اَوْفِي السَّمٰوٰتِ اَوْفِي الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ (سورۃ لقمان ۳۱، آیت ۱۶)

۳ روز یا ۷ روز ورنہ ۲۱ روز متواتر پڑھے۔ انشاءاللہ چوری کیا ہوا مال واپس مل جائے گا۔

## عمل واپسی مال

یہ نقش مبارک خود اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ تعالیٰ عنہ کا استخراج کیا ہوا ہے۔ عامل کو



چاہئے کہ لکھ کر دے اور کہہ دے کہ اس کو پتھر کے نیچے دبا دے۔ انشاءاللہ مال مل جائے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

ایضاً جس جگہ یعنی دکان یا مکان میں نقشہ نعل پاک اور مہر نبوت لگے ہوں اور تصویر جاندار کی نہ ہو اس میں نہ کبھی چوری ہو نہ آگ لگے، بلکہ ہر طرح خیر و برکت ہے۔

ختم الله على قلوبهم وعلى سمعهم وعلى ابصارهم غشاوة



## نقش واپسی مفرور

اس نقش کو سبز کپڑے میں لکھ کر گھر میں لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا واپس آئے گا۔ مجرب ہے۔

۷۸۶ یا معید یا معید یا معید

| م | ع | ی | د |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۳ | ۴۱ | ۶۹ |
| ۲ | ۸ | ۷۲ | ۴۲ |
| ۷۱ | ۴۳ | ۱ | ۹ |






## واپسی مفرور کا مجرب نقش

جب گمشدہ واپس آئے پتھر کو وزن کر کے اتنی وزن کی شیرینی پر فاتحہ ان بزرگوں کی دلائے جن کا نام درج ہے۔

بستم راہ مشرق فلاں بن فلاں زود بیاید

بستم راہ جنوب فلاں بن فلاں

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۲ | ۸ |
| ۴ | ۷ | ۹ |
| ۶ | ۱۱ | ۳ |

بستم راہ شمال فلاں بن فلاں

بستم راہ مغرب فلاں بن فلاں



اس نقش کو پتھر کے نیچے دبائے۔

## واپسی مفرور کا مجرب نقش

مجرب ہے لکھ کر گول کنڈل میں ڈورا ڈال کر درخت میں لٹکائے۔ اگر سو کوس پر ہو تو آجائے۔

فلاں بن فلاں کی جگہ مفرور کا نام مع والدہ لکھے۔ نقش یہ ہے۔

وجعلنا من بین ایدیھم سدا
انا للہ و انا الیہ راجعون
یاحامد
انا للہ و انا الیہ راجعون
ومن خلفھم سدا
یاماجد
فلاں بن فلاں
جلد واپس آئے
یاحمید
لایبصرون



## غائب شخص کا حال معلوم کرنا

اگر دیکھنا منظور ہو کہ فلاں شخص غائب ہے زندہ ہے یا مر گیا ہے یا کوئی کھوئی ہوئی چیز ملے گی یا نہ ملے گی یا جس امر کی امید یا پوشیدہ مقصد کا معلوم کرنا رکھتا ہو پوری ہوگی یا نہیں ہوگی یا اور جو کوئی مقصد ہو تو چاہئے کہ خدائے رحیم و کریم پر یقین صادق کر کے اور اپنے مقصد کو خوب دل میں جما کر پاک جگہ باوضو لیٹ کر اس دعا کو پڑھتے پڑھتے سو جائے۔ انشاء اللہ خواب میں اپنے مقصد و مطلب کو دیکھ لے گا۔ دعا یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ رَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَمُوْسٰی وَرَبَّ اِسْحَاقَ وَیَعْقُوْبَ وَعِیْسٰی وَرَبَّ جِبْرَئِیْلَ وَمِیْکَآئِیْلَ وَاِسْرَافِیْلَ وَعِزْرَآئِیْلَ مُنْزِلَ التَّوْرَاۃِ وَالْاِنْجِیْلِ وَالزَّبُوْرِ وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَاتَرٰی لِیْ فِیْهِ الْخَیْرَ......

اس کے بعد یہ کہے:

بِتَانِیَ الْعَطِمُ الْخَبِیْرُ

اس کے بعد یہ کلمات کہے۔ بِنَاتِیَ الْعَظِیْمُ الْخَبِیْرُ اتنا کہے اور کہتے کہتے سو جائے اور چاہئے کہ اس نقش مبارک کو زعفران و گلاب سے لکھ کر زیر تکیہ کر سوئے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| ل | م | ص | ا |
| م | ص | ا | ل |
| ص | ا | ل | م |

## بھاگے ہوئے کو واپس لانے کا عمل

چاہئے کہ یہ اسم اعظم ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) بار ملاقات وصل دوست ایک ہی نشست میں پڑھے۔ بلاتوقف وصل ہو۔ آزمودہ ہے۔ اسم اعظم یہ ہے:

اَلْجِیْمَ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ الْجِیْمَ یَاجَامِعُ کُلِّ شَیْءٍ عَنْ صِفَاتِہٖ یَاجَامِعُ

بعد تمام اس عمل کے ۱۰۰ مرتبہ یَاجَامِعُ پڑھے۔

## فرار شدہ عورت کو واپس بلانے کا عمل

اگر کوئی شخص کسی غیر عورت کو لے کر فرار ہو گیا ہو یا عورت خود کسی نامعلوم جگہ فرار ہو گئی اور کوئی صورت اس کی واپسی کی نظر نہ آتی ہو تو چاہئے کہ ایک پارچہ اس عورت کے کپڑوں میں سے لے اور اس پر یہ نقش لکھ کر فلیتہ بنائے اور الٹی شکل میں بنا کر نئے مٹی کے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر روشن کرے اور یہ اسم اعظم اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ (سورۃ بقرہ۔۲، آیت نمبر ۱۵۶) ۵۵۱ بار ۱۴ یوم تک پڑھے۔ ہر روز تعداد مذکور پوری کرے چراغ گل کرے اور اپنے پاس رکھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فرار شدہ مرد معہ عورت واپس آئے۔ (مؤلف) ہر فرار شدہ اور گمشدہ کے لئے اس عمل سے کام لیا جا سکتا ہے۔ مجرب ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۱ |
| ۱۵ | یہاں نام مع والدہ لکھے | ۵ |
| ۲ | ۴ | ۱۴ |



## قید سے خلاصی کا مجرب و آزمودہ عمل

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ سُبْحَانَ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَوِیُّ الْکَافِیُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَااَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ

روزانہ بعد نماز فجر ۱۰۰ مرتبہ پڑھے۔ اول آخر ۳، ۳ بار درود شریف پڑھنے کے دوران کسی سے بات چیت نہ کرے۔ انشاء اللہ ۱۱ روز نہ گزرنے پائیں گے کہ رہائی کی خبر مل جائے گی۔

## قید سے رہائی کا نقش

اگر کسی کو سزا ہو گئی ہو یا قید کا اندیشہ ہو یا گرفتار ہو گیا ہو تو یہ نقش لکھ کر پشت پر سیدھی شانہ کی طرف چسپاں کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رہائی ہو جائے گی۔

(نوٹ)

اس نقش میں ۶ کے پہاڑے کی چال ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یاباسط | ۳۰ |

## تسخیر خلائق

عام لوگوں کو مسخر کرنے اور اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے مندرجہ ذیل آیات گیارہ مرتبہ بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب پڑھے۔ اول و آخر گیارہ

گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ مجرب ہے۔

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ (سورۃ البقرہ ۲، آیت ۱۶۵) وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ (سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۳۴) اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنٰهُ وَجَعَلْنَا لَهٗ نُوْرًا يَّمْشِيْ بِهٖ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَّثَلُهٗ فِي الظُّلُمٰتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِّنْهَا وَكَذٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكٰفِرِيْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (سورۃ انعام ۶، آیت ۱۲۲) فَلَمَّا رَاَيْنَهٗٓ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۳۱) وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا (سورۃ بنی اسرائیل ۱۷، آیت ۱۱۱) يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى فَبَرَّاَهُ اللّٰهُ مِمَّا قَالُوْا وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا (سورۃ احزاب ۳۳، آیت ۶۹)

## تسخیر خلائق

شخصی جاہ و عزت اور تسخیر کے لئے ذیل کا عمل دس بار پڑھ کر اپنے منہ پر ہاتھ مل کر جس کے پاس جائے گا وہ بے حد محبت کے ساتھ پیش آئے گا اور اس سے بہت سے فائدے ہیں۔ مجرب ہے۔

اَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ يَا خَيْرَ الْمَقْصُوْدِيْنَ يَا خَيْرَ الْمَطْلُوْبِيْنَ يَا خَيْرَ الْمَحْبُوْبِيْنَ (کلمات دعائیہ) (يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْآ اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ) (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۶۵)



## تسخیر خلائق

يَا بَدِيْعُ الْعَجَآئِبِ بِالْخَيْرِ يَا بَدِيْعُ

پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اول آخر دس دس بار درود شریف۔ خدا کے فضل و کرم سے تمام لوگ تابع رہیں گے۔ کوئی وقت معین نہیں۔ کوئی سا بھی وقت مقرر کر لے۔ مجرب المجرب ہے۔

## تسخیر خلائق

عمل اسم باری تعالیٰ (اللہ) تسخیر کے لئے مجرب ہے۔ اگر چاہیں کہ کسی کو دوست اور مسخر بنائیں یا کسی امیر سے نفع حاصل کرنا ہو تو چاہئے کہ عروج ماہ میں جمعرات یا جمعہ کے روز اس عمل کو شروع کریں۔ اس ترتیب سے کہ رات کے وقت دو زانو بقبلہ ہو کر بیٹھیں اور اپنی آنکھیں بند کریں۔ پہلے گیارہ بار آیۃ الکرسی اَلْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ تک پڑھیں۔ بعدہ ایک ہزار دس مرتبہ اسم اللہ مع عبارت پڑھیں اور اپنے مطلوب کو سامنے دست بستہ کھڑا ہوا تصور کریں۔ جب اسم تمام ہو جائے، اس کے سینہ پر دم کریں اور اپنے دل میں اشارہ کریں کہ میرا مطیع ہو جا۔ اسی طرح پندرہ روز تک بدستور پڑھیں۔ اگر ممکن ہو تو کسی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلائیں۔ انشاءاللہ مطیع اور فرمانبردار ہو جائے گا۔

اگر اس اسم کی زکوٰۃ چالیس (۴۰) روز تک ہر روز ہزار ہزار بار پڑھیں تو اس اس مبارک اسم کے عامل ہو جائیں۔ پس جب وہ تسخیر میں (خواہ اپنے لئے ہو خواہ غیر کے لئے) عمل مذکور کام آتا ہے۔ یعنی جس چیز پر دم کر کے کھلائیں یا پلائیں بڑا اثر پیدا ہو۔ زکوٰۃ میں آیۃ الکرسی بدستور مذکور ہر روز پڑھنی چاہئے اور جب چلہ تمام ہو تو شیرینی پر دم کر کے پیغمبر ﷺ کی روح مبارک پر فاتحہ دیں اور چھیاسٹھ مرتبہ روزانہ جاری رکھیں۔ تا کہ ہمیشہ عمل میں

رہے۔اسمِ ذات کے ساتھ یہ عبارت پڑھنی ہوگی۔

یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَه' اِلَیَّ

اور اگر عورت ہوتو کہیں قَلْبَهَا اِلَیَّ

## تسخیر خلائق

تسخیر عام کے لئے ذیل کا عمل بعد نماز فجر ایک سو گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھنا بے حد مجرب ہے۔اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ:

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْنِیْ هٰذَا الْبَلَدَا وَالرِّجَالَ

## تسخیر حُب

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَیْمٰنَ وَاَلْقَیْنَا عَلٰی کُرْسِیِّهٖ جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ

(سورۃ صٓ ۳۸، آیت نمبر ۳۴)

اس آیت کو ۶۷۸ (چھ سو اٹھتر) مرتبہ پڑھ کر چنبیلی کے تیل پر دم کرکے جسے وہ تیل سنگھائے گا وہ مسخر ہو جائے گا۔

## تسخیر حکام

افسر، حکام اور روٴسا و امراء کے تابع کرنے کے لئے یَارَحْمٰنَ کُلِّ شَیْءٍ وَّرَاحِمَه' تین دن تک برابر ہر روز ۵۰۰ بار پڑھے اور چوتھے دن غسل کرکے ۱۰۰۰ مرتبہ پڑھے اور اپنی ہتھیلی پر لکھے اور امیر و افسر کے پاس جاکر اس کے سامنے ۱۵ بار پڑھے۔انشاء اللہ تعالیٰ محبت سے پیش آئے گا۔



## تسخیر محبوب

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو تو ہر روز ہزار مرتبہ اس آیت اور اسماء کو پڑھ کر شیرینی یا پھولوں پر دم کریں اور محبوب کو کھلائیں یا سنگھائیں۔انشاء اللہ تعالیٰ مطیع و فرمانبردار ہو جائے گا۔مجرب و آزمودہ ہے۔آیت اور اسماء یہ ہیں:

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَاتَصِفُوْنَ (سورۃ یوسف ۱۲، آیت ۱۸)

یَارَفِیْقُ یَاشَفِیْقُ نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْقٍ

## تسخیر حکام

جو شخص اپنی حاجتیں امراء و روٴسا سے پوری کرانا چاہے اور ان کو پوری طرح مسخر کرنا چاہے تو باوضو سورۂ یاسین پینتیس مرتبہ پڑھ کر امراء کے پاس جائے۔انشاء اللہ تعالیٰ وہ اس کی عزت کریں گے اور اس کی تمام حاجتیں بھی پوری کریں گے۔مجرب ہے۔

## تسخیر حُب

جس شخص سے اس کا افسر یا آقا خفا ہو گیا یا زوجین میں ناچاقی ہو گئی ہو تو ملاقات کے وقت پوشیدہ طور پر ان آیات کا ورد رکھے انشاء اللہ تعالیٰ جلد کامیاب ہوگا۔

وَلَمَّا سَکَتَ عَنْ مُّوْسَی الْغَضَبُ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ وَفِیْ نُسْخَتِهَا هُدًی وَّرَحْمَةٌ لِّلَّذِیْنَ هُمْ لِرَبِّهِمْ یَرْهَبُوْنَ ○ (سورۃ اعراف ۷، آیت ۱۵۴)

پھر یہ پڑھے:

اَطْفَاْتُ غَضَبَ کَذَا وَکَذَا بِلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاسْتَجْلَبْتُ مَوَدَّتَه'

بِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

## تسخیر حُب

اگر کسی کو مسخر کرنا ہو اور اپنی کوئی حاجت اس سے پوری کرنی ہو تو اچھی طرح وضو کر کے دو رکعت نفل پڑھے اور اس کے بعد تسبیح و تہلیل اور درود شریف پڑھ کر اپنی ضرورت کے لئے دعا مانگے اور پھر ان آیات کو بلا تعداد پڑھتا ہوا اس کے پاس جائے اور وہاں جانے کے بعد بھی بیٹھے بیٹھے پڑھتا رہے۔ جب وہ ہمکلام ہو تو اس وقت پڑھنا چھوڑ دے اور بیچ میں وقفہ ملتا رہے تو اس اثناء میں ان آیات کو پڑھتا ہی رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسخر ہوگا اور کام پورا کرے گا۔ نہایت مجرب ہے۔ آیات یہ ہیں:

وَلَمَّا دَخَلُوْا مِنْ حَیْثُ اَمَرَهُمْ اَبُوْهُمْ مَا كَانَ یُغْنِیْ عَنْهُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَیْءٍ اِلَّا حَاجَةً فِیْ نَفْسِ یَعْقُوْبَ قَضٰهَا (سورہ یوسف ۱۲ ۔ آیت ۶۸) اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ وَاللّٰهُ یَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ وَاللّٰهُ یَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ لَكٰذِبُوْنَ ○ (سورہ منافقون، ۶۳ ۔ آیت ۱)

بعد نماز عشاء تین تسبیح یا ودود یا رؤف یا رحیم اول آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے مقصد کے لئے دعا مانگیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ مجرب ہے۔ یہ عمل گیارہ یوم ہوگا۔ نوچندی جمعرات کو شروع کیا جائے گا۔

## تسخیر قلوب

جو شخص لوگوں کے قلب میں اپنی محبت، عظمت و ہیبت ڈالنا چاہے تو اس دعا کو پڑھے۔ یہ دعا حضرت سیدنا ابوالحسن شاذلی قدس سرہ سے منقول ہے۔

یَا اَللّٰهُ ۳ مرتبہ یَا رَبُّ ۳ مرتبہ یَا رَحْمٰنُ ۳ مرتبہ یَا رَحِیْمُ ۳



مرتبہ لَاتَكِلْنِیْ اِلٰی نَفْسِیْ فِیْ حِفْظِ مَامَلَّكْتَنِیْ كَمَا اَنْتَ اَمْلَكُ بِهٖ مِنِّیْ وَامْدُدْنِیْ بِدَقَائِقِ اِسْمِكَ الْحَفِیْظِ الَّذِیْ حَفِظْتَ بِهٖ نِظَامَ الْمَوْجُوْدَاتِ وَاكْسِنِیْ بِدِرْعٍ مِّنْ كِفَایَتِكَ وَقَلِّدْنِیْ نَصْرَكَ وَحِمَایَتَكَ وَتَوِّجْنِیْ بِتَاجِ عِزِّكَ وَكَرَمِكَ وَرَدِّنِیْ بِرِدَآءِ مِنْكَ وَرَكِّبْنِیْ مَرْكَبَ النَّجَاةِ فِی الْمَحْیَا وَبَعْدَ الْمَمَاتِ بِحَقِّ لَجَشْ اُمَّتِهٖ دَنِیْ بِدَقَائِقِ اسْمِكَ الْقَهَّارِ تَدْفَعُ بِهٖ عَنِّیْ مَنْ اَرَادَنِیْ سُوْٓءًا مِّنْ جَمِیْعِ الْمُؤْذِیَاتِ وَتَوَلَّنِیْ بِوَلَایَةِ الْعِزِّ تَخْضَعُ لِیْ بِهَا كُلُّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ وَّشَیْطَانٍ مَّرِیْدٍ یَاعَزِیْزُ یَاجَبَّارُ ۳ مرتبہ اَللّٰهُمَّ اَلْقِ مِنْ زِیْنَتِكَ وَمِنْ مَّحَبَّتِكَ وَكَرَامَتِكَ وَمِنْ نُّعُوْتِ رُبُوْبِیَّتِكَ بِمَا تَهْوِیْهِ الْقُلُوْبُ وَتَذِلُّ بِهِ النُّفُوْسُ وَتَخْضَعُ لَهُ الرِّقَابُ وَتَرِقُّ بِهِ الْاَبْصَارُ وَتَحَیَّرُ لَهُ الْاَفْكَارُ وَیَصْفَرُ لَهٗ كُلُّ مُتَكَبِّرٍ جَبَّارٍ وَیَسْخَرُ لَهٗ كُلُّ مَلِكٍ قَهَّارٍ یَااَللّٰهُ یَامَالِكُ یَاعَزِیْزُ یَاجَبَّارُ ۳ مرتبہ یَااَللّٰهُ یَااَحَدُ یَاوَاحِدُ یَاقَهَّارُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِیْ جَمِیْعَ خَلْقِكَ كَمَا سَخَّرْتَ الْبَحْرَ لِمُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ وَلَیِّنْ لِیَ الْقُلُوْبَ كَمَا لَیَّنْتَ الْحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ عَلَیْهِ السَّلَامُ فَاِنَّهٗ لَایَنْطِقُوْنَ اِلَّا بِاِذْنِكَ نَوَاصِیْهِمْ فِیْ قَبْضَتِكَ وَقُلُوْبُهُمْ فِیْ یَدِكَ وَتَصَرُّفُهُمْ فِیْ تَصَرُّفِكَ حَیْثُ شِئْتَ یَامُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ یَاعَلَّامَ الْغُیُوْبِ اَطْفَأْتُ غَضَبَ النَّاسِ بِلَآاِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاسْتَجْلَبْتُ مَحَبَّتَهُمْ بِسَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ۔ فَلَمَّا رَاَیْنَهٗۤ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَیْدِیَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَاهٰذَا بَشَرًا اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِیْمٌ

## نقش تسخیر خلائق

یہ نقش مبارک تسخیر خلائق کے لئے اکسیر ہے۔ باوضو لکھ کر اور عطر لگا کر سیدھے بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۳ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۴ | ۱۹۸ |

## نقش تالیف قلوب

یہ نقش واسطے تالیف قلوب اور کسی کو رجوع کرنے کے لئے بے حد مجرب ہے۔ لکھ کر بازو پر باندھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸۹۵ | ۲۹۰۹ | ۲۹۰۶ | ۲۹۰۳ |
| ۲۹۰۷ | ۲۹۰۲ | ۲۸۹۶ | ۲۹۰۸ |
| ۲۹۰۱ | ۲۹۰۴ | ۲۹۱۱ | ۲۸۹۷ |
| ۲۹۱۰ | ۲۸۹۸ | ۲۹۰۰ | ۲۹۰۵ |

## دعائے تسخیر القلوب و جامع المطلوب

میں اس دعا کے ساتھ ایک دعا اور ملا کر پڑھتا ہوں۔ جس کے سبب وہ حیرت انگیز فوائد دیکھے جن کا بیان خلاف مصلحت ہے۔ جس طرح میں پڑھتا ہوں یہاں یہ صحت اسی طرح درج کر رہا ہوں تا کہ آپ بھی ان دو چند فوائد سے مستفید ہو سکیں۔ وَبِاللّٰهِ التَّوْفِيْقِ یہ دعا کم سے کم سو بار یا ے بار ہمیشہ ورد



میں رکھیں۔ اس دعا میں تسخیر بھی ہے اور یہ دعا استخارہ بھی ہے۔ جب کوئی حاجت ہو سونے کی جگہ پر گیارہ بار پڑھ کر بغیر کلام کئے سو جائے۔ اس کا جواب بتا دیا جائے گا اور جب بھی کوئی حاجت پیش آئے، ہر نماز کے بعد ایک بار اور بعد نماز عشاء گیارہ بار پڑھے۔ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَامَلَائِكَةُ كُلُّكُمْ بِاَمْرِ اللّٰهِ اَنْ تُغِيْثُوْنِىْ تُعِيْنُوْنِىْ وَاَنْ تُمِدُّوْنِىْ فِىْ مُرَادِىْ وَمَقْصُوْدِىْ وَاحْفَظُوْا لِىْ مَالِىْ وَاَهْلِىْ وَوَلَدِىْ وَذُرِّيَّاتِىْ وَاِخْوَانِىْ وَاَحِبَّائِىْ وَاَصْدِقَائِىْ وَمَآ اَحَاطَتْ عَلَيْهِ شَفَقَةُ قَلْبِىْ مِنْ اٰفَاتِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنْ نُحُوْسَاتِهِمْ وَمِنْ نُحُوْسَاتِ الزُّحَلِ وَالْمُشْتَرِىْ وَالْمِرِّيْخِ وَالشَّمْسِ وَالزُّهْرَةِ وَالْعُطَارِدِ وَالْقَمَرِ وَالرَّاسِ وَالذَّنَبِ وَالْاِكْلِيْلِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ ذِىْ شَرٍّ مِّنَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ وَالشَّيَاطِيْنِ وَسَاحِرٍ وَّفَاجِرٍ وَّظَالِمٍ وَّبَاغٍ وَّطَاغٍ وَّمَارِدٍ وَّمُعَانِدٍ وَّنَاطِقٍ وَّسَاكِتٍ وَّمُتَحَرِّكٍ وَّسَاكِنٍ وَّهَامَّةٍ وَّشَامَّةٍ وَّلَامَّةٍ وَّذَكَرٍ وَّاُنْثٰى وَمِنْ اٰفَاتِ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ الْبَرِيَّةِ وَالْبَحْرِيَّةِ اَجْمَعِيْنَ وَاَغْلِمُوْآ اَبْصَارَهُمْ وَاقْبِضُوْا لِسَانَهُمْ وَاَيْدِيَهُمْ وَعَلِّمُوْنِىْ عِلْمَ الَّذِىْ يَكُوْنُ نَافِعًا وَّصَرْفًا عَلٰى جَمِيْعِ الْعُلُوْمِ وَاَعْطُوْنِىْ رِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا وَّجَلَّبْتُكُمْ بِجَلْبِ قُلُوْبِ الْخَلْقِ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ اِلَىَّ بِالْمَوَدَّةِ وَالْمَحَبَّةِ وَانْصُرُوْنِىْ نُصْرَةً عَلٰى سَآئِرِ الْاَعْدَآءِ وَاَخْبِرُوْنِىْ مَافِى الْحَوَادِثِ الْخَيْرِ وَالشَّرِّ قَبْلَ الْوَقْتِ الْوُقُوْعِ وَمَآ اَطْلُبُ مِنْ اَخْبَارِ الْعَالَمِ الْعَجَلُ الْعَجَلُ السَّاعَةُ السَّاعَةُ الْوَحَا الْوَحَا الْوَحَا بِحَقِّ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

وَوَلَدِهِ الشَّرِيْفِ سَيِّدِیْ مُحْيِ الدِّيْنِ حَضْرَتُ الشَّيْخِ عَبْدِالْقَادِرِ الْجِيْلَانِیْ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ وَبِحَقِّ سُلَيْمَانَ ابْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِمَا السَّلَامُ بِرَحْمَتِکَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ O

## درود تسخیر

علمائے کرام کا ارشاد ہے کہ درود شریف کے فضائل و برکات لکھنے سے قلم قاصر ہے۔ زبان مجبور ہے۔ دیگر عملیات میں محرومی اور رجعت کا امکان بھی ہے۔ مگر درود شریف اس مضرت سے پاک ہے۔ سچ تو یہ ہے کہ ہر عمل کی قبولیت درود شریف ہی پر موقوف ہے اور وہ بھی درود تسخیر جس کے فضائل و برکات کا مشاہدہ آپ خود کر سکتے ہیں۔ اس کے لکھنے کی حاجت نہیں صرف اتنا بتانا ہے کہ اس کا ورد شروع کرنے سے قبل کسی غریب اور اگر یتیم مل جائے تو کیا کہنا، اس کی دعوت کریں اور حسب حیثیت پر تکلف کھانا کھلائیں، ناشتہ کرائیں اور اس طرح محبت والفت سے پیش آئیں کہ جیسے پیر کی اولاد یا کم سے کم اپنی اولاد کی طرح۔ اس کے بعد اس درود کو شروع کر دیں اور اگر ممکن ہو تو ہر روز یا جب بھی کوئی ایسا بچہ ملے شفقت پدری کے جوہر سے اس کے دل کو مسرور کرتے رہیں۔

۱۳۸۴ بار چار دن میں اس طرح پڑھیں کہ جمعرات کا دن گزار کر شب جمعہ کو بعد نماز عشاء پہلے دو نفل بہ نیت تسخیر ادا کریں، اس کے بعد ۳۴۶ بار درود کو پڑھیں، پھر دو نفل ادا کریں اور اس کا ثواب جمیع انبیاء وسید الانبیاء علیہم السلام وجمیع اولیاء کرام وامت مرحومہ کی روح کو بخشیں۔ اسی طرح ہر چہار شب یعنی شب دوشنبہ تک عمل کریں۔ اس کے بعد ۷۱ بار روزانہ ورد میں رکھیں۔ ہر روز عطر اور شکر پر دم کرتے رہیں۔ وہ عطر اپنے کپڑوں پر لگائیں اور شکر وقت



ضرورت استعمال کریں یا کرائیں۔ جس کی آپس میں کشیدگی ہو اسے دیں اور ۷۱ بار یا ۹ بار یہ درود پاک اس سے پڑھوا کر بھی دم کرا دیں تو بہتر ہے ورنہ لوبان اسے پڑھ کر دیں۔ اس سے کہیں کہ یہ لوبان کی ڈلی پر زبان پھرا کر سلگائیں اور شربت اور چائے کو تھوڑا پی کر باقی اسی میں شامل کر دیں اور وہ سب کو پلائیں۔ درود تسخیر یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ وَاَتَقَرَّبُ اِلَيْکَ وَاَسْئَلُکَ بِالصَّلٰوةِ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالسَّخَاوَةِ وَمَعْدَنِ الْاَخْلَاقِ وَالْمَرُوَّةِ وَمَعْدَنِ الْاَلْطَافِ وَالْمَوَدَّةِ وَمَعْدَنِ التَّسْخِيْرِ وَالْمَحَبَّةِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَعَلٰی جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمَحْبُوْبِيْنَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ وَاَلِّفْ بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ كَمَا سَخَّرْتَ وَاَلَّفْتَ بَيْنَ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ.

اگر بعد میں روزانہ یہ دعا ملا کر پڑھا جائے تو اور بھی زیادہ اچھا ہے۔

يَامُؤَلِّفُ تَاَلَّفْتَ بِالْاُلْفَةِ وَالْاُلْفَةُ فِیْ اُلْفَةِ اُلْفَتِکَ يَامُؤَلِّفُ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ فِیْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ كَمَا سَخَّرْتَ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْنِیْ عَيْنِیْ تَسْخِيْرًا وَّسَخِّرْنِیْ لِسَانِیْ تَسْخِيْرًا وَّسَخِّرْ وَجْهِیْ تَسْخِيْرًا وَسَخِّرْ فِیْ نَفْسِیْ تَسْخِيْرًا كَثِيْرًا دَائِمًا يَامُسَخِّرُ تَسَخَّرْتَ بِالتَّسْخِيْرِ وَالتَّسْخِيْرُ فِیْ تَسْخِيْرِ تَسْخِيْرِکَ يَامُسَخِّرُ

## عمل محبوب خلائق

یہ عروج ماہ میں شب جمعہ سے شروع کر دے۔

وَاذْكُرْ فِی الْكِتٰبِ اِدْرِيْسَ اِنَّهٗ كَانَ صِدِّيْقًا نَّبِيًّا وَّرَفَعْنٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا

ہر شب جمعہ کو ۴۹۰ بار باقی دنوں میں صرف ۴۹ بار ورد میں رکھے۔ ۴۰ کے بعد اختیار ہے کہ ۴۹ بار ورد میں رکھے یا ۱۳ بار اگر ۴۹۰ بار نہ پڑھ سکیں تو ان آیات کے اعداد ۲۷۷۶ ہیں۔ ان میں اپنے نام کے اعداد شامل کر کے نقش مربع پر کریں اور اس کے گرد یہ آیات لکھیں اور ۴۹ بار یہ دعا پڑھ کر ۴۰ روز تک دم کرتے رہیں۔ بعد ۴۰ روز تک ۱۳ بار پھر ۴۰ روز تک ۴ بار پڑھیں۔ اگر یہ نقش کندہ کرالیں تو بہتر ہے۔ یہ نقش جب تک پاس رہے ہر ایک فرد خلوص و محبت سے پیش آئے۔ ہر شخص تعریف کرتا ہوا جائے اس نقش کا پانی اگر دشمن کو پلا دیا جائے۔ اس کے دل میں بھی عقیدت و محبت پیدا ہو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

واذکر فی الکتب ادریس

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۳ | ۶۹۷ | ۷۰۰ | ۶۸۶ |
| ۶۹۹ | ۶۸۷ | ۶۹۲ | ۶۹۸ |
| ۶۸۸ | ۷۰۲ | ۶۹۵ | ۶۹۱ |
| ۶۹۶ | ۶۹۰ | ۶۸۹ | ۷۰۱ |

ورفعناہ مکانا علیا

انہ کان صدیقا نبیا

## عمل تسخیر خلائق

درعروج ماہ موافق نظر یہ کہ قمر بری از نحوست ہو نقش لکھے اور اپنی نظر کے سامنے رکھے اور یہ آیۃ کریمہ:

وَاِلٰـھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَالرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۶۳)

۴۱ روز بلا ناغہ ۲۱۵۱ بار پڑھے۔ اور ہر روز ایک نقش نیا لکھ کر سامنے رکھ لیا



کرے۔ بعد فراغت جملہ نقوش دریا میں ڈال آئے۔ چاہئے کہ پڑھنے کی جگہ اور وقت مقرر کرلے کہ اس میں فرق نہ پڑے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق خدا کا ہجوم ہوگا اور عجیب و غریب کرشمے دیکھے گا۔ چاہئے کہ چلہ ختم ہونے کے بعد ۱۰۱ بار مع درود شریف اول و آخر ۱۱۔ ۱۱ بار آیۃ مذکور پڑھتا رہے، ناغہ نہ کرے تا عمل قائم رہے۔

**(نوٹ)**

یہ عمل عجیب و غریب ہے۔ عقل منداں را اشارہ کافی است۔

۷۸۶۱

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۰ | ۲۲۴ | ۲۳۷ | ۲۱۳ |
| ۲۲۶ | ۲۱۴ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| ۲۱۵ | ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ |
| ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۱۶ | ۲۲۸ |

## تسخیر کا بے نظیر مجرب نقش

یہ نقش ۷ عدد ذیقعد کے شروع چاند میں پہلے یکشنبہ یعنی اتوار کے روز صبح بعد طلوع آفتاب لکھے جائیں اور ہر روز ایک نقش روئی میں لپیٹ کر بتی بنا کر مٹی کے چراغ میں تل کا تیل اور قدرے چنبیلی کا تیل ڈال کر روشن کریں اور بتی کا رخ محبوب کے گھر کی طرف رکھیں۔ ہر روز نیا نقش بتی بنا کر روشن کرتے رہیں۔ انشاء اللہ ۷ روز نہ گزرنے پائیں گے کہ مطلوب بے قرار ہو کر حاضر ہوگا۔ فلاں بن فلاں کی جگہ محبوب کا نام مع والدہ کے نام لکھا جائے۔

۷۸۶




## عمل عجائبات وغرائبات

یَادَیَّانُ الْعِبَادِ کُلٌّ یَقُوْمُ خَاضِعًا لِوَهْبَتِهٖ وَرَغْبَتِهٖ یَادَیَّانُ یہ دعا بعد نمازعصر سے غروب آفتاب تک پڑھے۔ اول وآخر ۱۱ بار درود شریف اور صبح کو سنت فجر اول وقت پڑھنے کے بعد سے فرض ادا کرنے تک اور فرض کے بعد طلوع آفتاب تک یَامُعِیْدُ مَاافْنَاهُ اِذَا بَرَزَ الْخَلَائِقُ لِدَعْوَتِهٖ مِنْ مَخَافَتِهٖ یَامُعِیْدُ۔

اول آخر درود شریف ۹ بار یہ عمل عجیب وغریب ہے۔ ۴۰ روز تک نہیں گزرنے پائیں گے کہ وہ عجائبات دیکھنے میں آتے ہیں کہ اس کا عامل حیران ہوتا ہے۔ اگر اس عمل کو عمر بھر اسی طرح جاری رکھے تو زیادہ بہتر ہے۔ ورنہ ۴۱ دن کے بعد عصر کے بعد ۴۱ بار اور بعد فجر کو ۴۶ بار ورد میں رکھیں۔



## تسخیر وحصول دولت

یہ عمل ۴ دن کا ہے اور کیسا سریع الاثر ہے۔ اس کا اندازہ آپ خود ہی کرلیں گے۔ عروج ماہ دوشنبہ کو طلوع آفتاب کے بعد پہلے دن یَاعَزِیْزُ الْمَنِیْعُ الْغَالِبُ عَلٰی اَمْرِهٖ فَلَا شَیْءَ یُعَادِلُهٗ یَاعَزِیْزُ ۵۹۸ بار باقی تین دن ۵۹۵ بار طلوع آفتاب کے بعد اور بعد نماز عشاء پہلے دن یَاحَمِیْدُ الْفِعَالِ ذَاالْمَنِّ عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِهٖ بِلُطْفِهٖ یَاحَمِیْدُ ۵۷۰ بار باقی تین شب ۵۶۸ بار۔ بعد چار روز کے ہمیشہ پہلی دعا بعد نماز فجر ۹۴ بار اور دوسری دعا بعد نماز عشاء ۶۲ بار ورد میں رکھیں اور یہ دونوں نقش لکھ کر پاس رکھیں اور ہر روز اس پر دم کر کے باندھ لیا کریں۔ یہ عمل صبح وشام کرنا ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۹۵ | ۵۹۸ | ۶۰۲ | ۵۸۸ |
| ۶۰۱ | ۵۸۹ | ۵۹۴ | ۵۹۹ |
| ۵۹۰ | ۶۰۴ | ۵۹۶ | ۵۹۳ |
| ۵۹۷ | ۵۹۲ | ۵۹۱ | ۶۰۳ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۰۶۸ | ۵۰۷۱ | ۵۰۷۴ | ۵۰۶۱ |
| ۵۰۷۳ | ۵۰۶۲ | ۵۰۶۷ | ۵۰۷۲ |
| ۵۰۶۳ | ۵۰۷۶ | ۵۰۶۹ | ۵۰۶۶ |
| ۵۰۷۰ | ۵۰۶۵ | ۵۰۶۴ | ۵۰۷۵ |

## عمل تسخیر سورۂ اخلاص

سورۂ اخلاص میں تسخیر بہت ہے اور عاملین نے اس کے پڑھنے کے کتنے ہی طریقے اختیار فرمائے۔ یہ طریقہ تسخیر جمیعاً کے لئے بہت زود اثر ثابت ہوا ہے۔

اَلْمُحْیِ الْمُمِیْتُ الْقَابِضُ الْبَاعِثُ الْوَارِثُ الشَّافِیْ الْبَرُّ الْاَوَّلُ الْاَحَدُ اللّٰہُ الصَّمَدُ الْقُدُّوْسُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

بطریق افضل بعد نماز عصر اسی جگہ بیٹھے رہیں اور اذان مغرب تک بے شمار پڑھیں۔ اول آخر تین بار درود تاج یا درود تسخیر پڑھیں۔ پہلا چلہ بطریق افضل ادا کریں ہر گناہ سے بچیں۔ یہ بات عام طور پر پائی جاتی ہے کہ خود جس گناہ کا عادی نہیں اس کو گناہ سمجھتا ہے اور خود جس گناہ کا عادی ہو جاتا ہے اس کو گناہ ہی نہیں سمجھتا اور مختصر الفاظ کی تشریح کتب مسائل میں دیکھیں یا علمائے کرام سے دریافت کریں۔ دوسرا چلہ بطریق اجمل ادا کریں۔ پھر تیسرا چلہ بطریق اکمل ادا کریں۔

## تسخیر خلائق باموکل

اس عمل کے بھی بطریق مذکور تین چلے کرے عمل بہت آسان اور زود اثر ہے یَامُسَخِّرُ سَخِّرْلِیْ کُلَّ مَخْلُوْقَاتِ اَجِبْ یَاجِبْرَآئِیْلُ بِحَقِّ یَابَاسِطُ ۱۶۰ بار اول آخر درود تسخیر ۳ بار۔ تین چلوں کے بعد ۴۱ بار یا ۲۱۱ بار پڑھتا رہے۔ تمام مخلوق مسخر ہو ہر وقت ہجوم رہے روپیہ پیسہ افراط سے آئے



اور اگر کسی مخصوص ذات سے کوئی کام ہو اور یہ گمان ہو کہ وہ انکار کر دے گا تو اول آخر درود شریف ۳ بار اور دعا مذکورہ ۱۵ بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے پھر جائے جو کہے وہی کرے۔

## وظیفہ تسخیر

یَااَللّٰہُ الْمَحْمُوْدُ فِیْ فَعَالِہٖ یَااَللّٰہُ اس عمل کو بہ نیت تسخیر بطریق افضل چالیس روز تک چار ہزار چوالیس بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف ۹ بار۔ خاموشی اختیار کرے۔ بضرورت کلام کرے۔ فضول گفتگو سے پرہیز کرے۔ دوران عمل ہر جمعہ کو تازہ غسل کرے۔ پاک صاف کپڑے پہنے اور قیام گاہ پر سنت ادا کرے اور خوشبو لگائے اور ۲۰۰ بار یہ اسم پڑھ کر جامع مسجد جائے۔ راہ میں درود شریف کا ورد رکھے۔ بعد چلہ ختم ہونے کے ۲۰۰ بار ہمیشہ ورد میں رکھے۔ مگر یہ شرط یاد رکھے کہ کبھی کسی کو یہ نہ بتائے کہ میں کونسا عمل کر رہا ہوں۔ اگر کسی کو یہ عمل بتائے اور اجازت دے جب بھی یہ ظاہر نہ ہونے دے کہ میں بھی یہ عمل کر رہا ہوں۔ جس سے بھی یہ اظہار کرے گا یہ عمل اس کی طرف منتقل ہو جائے گا اور یہ محروم رہ جائے گا۔

## عمل تسخیر علمائے کرام

یہ عمل علمائے کرام جن کو وارث النبی ﷺ کہا جاتا ہے، ان کے واسطے خاص طور پر اور دیگر اہل اسلام کے لئے عام طور پر تسخیر خلائق کے لئے بے مثل ہے۔

یَارَحْمٰنُ کُلِّ شَیْءٍ وَّوَارِثُہٗ وَرَاحِمَہٗ یَارَحْمٰنُ

اس عمل کو بہ نیت نصاب ۲۰ دن ہر روز سات ہزار چھ سو بار پڑھے۔ پھر ۲۰ دن بہ نیت عشر اور قفل ۱۸۰ بار پڑھے۔ جب عمل تمام ہو، تمام اولیائے کرام و علمائے عظام کی نذر دلائے۔ جتنی بھی زیادہ سے زیادہ ممکن ہو اور احباب کو کھلائے۔ یہ اختیار ہے کہ ہر سہ عمل بطریق اکمل ادا کریں یا بطریق اجمل یا بطریق افضل یا ہر دعوت بالترتیب تینوں طریقوں پر کرے۔

دوسرا عمل اس طریق پر کہ ۳۹ روز تیرہ ہزار بار۔ ہر روز رات دن میں بطریق اکمل پڑھے تو تمام اشیائے عالم مسخر ہوکر زبان عالم سے کلام کریں اور اسرار عالم اس پر ظاہر کریں۔ اگر کسی کو بہ نظر قہر دیکھ لے تو برباد و پامال ہو اور کسی کو بہ نظر مہر دیکھ لے تو خوشحال و مہال ہو۔ بیمار، مفلوج، کوڑھی، یہاں تک کہ مردہ کو زندہ اور تندرست تصور کرے تو بیمار صحت یاب ہو اور مردہ زندہ ہو۔ اس کے حق میں عمل کو قائم رکھنے کے لئے ۱۸۰ بار روزانہ ورد میں رکھے اور ایک نقش لکھے۔ روز اس پر دم کرتا رہے، ختم عمل کے بعد جب تک یہ نقش پاس رہے گا، عمل قائم رہے گا۔ مگر تکبر و غرور پیدا ہوا، اور فخریہ کرامت کو ظاہر کرنے کے لئے ایسا کیا تو عمل ضائع ہو جائے گا۔ جب بھی کسی مریض کو شفا کا ارادہ کرے کسی دوا یا تعویذ کا بہانہ اختیار کرے۔

## تسخیر خاص و عام

یَاوَاحِدُ الْبَاقِیْ اَوَّلُ کُلِّ شَیْءٍ وَّاٰخِرُہٗ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ یَاوَاحِدُ

بطریق افضل پرہیز شرعی کے ساتھ بعد نماز فجر اور بعد نماز عصر ۳۶۰ بار اول، آخر درود شریف ۷ بار مگر یہ شرط ہے کہ اس عمل سے تسخیر کے ساتھ جو اسرار بھی عامل پر ظاہر ہوں وہ کسی سے بیان نہ کرے۔ سوائے عامل کے بعد ختم



۳۱ بار ورد میں رکھے۔

## عمل تسخیر یا عظیم

یَاعَظِیْمُ ذَاالثَّنَاءِ الْفَاخِرِ وَالْعِزِّ وَالْمَجْدِ وَالْکِبْرِیَاءِ فَلَا یُذَلُّ عِزُّہٗ یَاعَظِیْمُ

ہر روز وقت مقررہ پر، پرہیز شرعی کے ساتھ ۱۶ روز تک ایک ایک ہزار بار پڑھیں۔ اول روز عمل شروع کرنے سے قبل اس عزیمت کو یا اس کا نقش مرتب کرکے سامنے رکھیں اور ہر تسبیح کے ختم پر نقش پر دم کریں۔ جب عمل ختم ہو، اس پر دم کر کے عطر لگا کر موم جامہ کر کے پاس رکھیں۔ جب تک نقش رہے گا تسخیر مردمان عالم اور فراوانی دولت رہے۔ یہ عمل بہت مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۳۲ | ۱۴۴۶ | ۱۴۴۳ | ۱۴۳۹ |
| ۱۴۴۴ | ۱۴۳۸ | ۱۴۳۳ | ۱۴۴۵ |
| ۱۴۳۷ | ۱۴۴۱ | ۱۴۴۸ | ۱۴۳۴ |
| ۱۴۴۷ | ۱۴۳۵ | ۱۴۳۶ | ۱۴۴۲ |

## نامہربانوں کو مہربان کرنے کا عمل

اس نقش کو رجب کی چار تاریخ بعد نماز صبح لکھ لے اور اپنے بازو پر باندھ کر گلے میں ڈال کر بادشاہ یا وزیر اور کسی نامہربان کے پاس جائے، کامیاب ہو اور وہ اس پر مہربان ہوں۔ نقش یہ ہے۔ اگر اس نقش کو کندہ کر کے انگشتری میں رکھ کر پہنے تو بے شمار فوائد حاصل ہوں گے۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۸۱ | ۳۰۸۵ | ۳۰۸۸ | ۳۰۷۴ |
| ۳۰۸۷ | ۳۰۷۵ | ۳۰۸۰ | ۳۰۸٦ |
| ۳۰۷٦ | ۳۰۹۰ | ۳۰۸۳ | ۳۰۷۹ |
| ۳۰۸۴ | ۳۰۷۸ | ۳۰۷۷ | ۳۰۸۹ |

## عمل سورۂ اخلاص باموکل

سورۂ اخلاص ہر حاجت کے لئے زود اثر ہے۔ خصوصاً تسخیر مخصوص دونوں کام لئے جاتے ہیں اور یہ عمل بہت مشہور و محبوب ہے۔ عاملین نے اس کے بہت سے طریقے بتائے ہیں اور تقریباً سب مجرب ہیں۔ مگر ہم یہاں صرف ٦ دن کا عمل بہت آسان بتاتے ہیں تاکہ کمزور حضرات بھی ان کے فوائد حاصل کرسکیں۔

یہ عمل باموکل ہے، اس لئے پرہیز افضل کے ساتھ اکمل اشد ضروری ہے۔ مسجد یا مکان مگر پاک صاف ہو، یہ عمل تنہائی میں باطہارت ۱٦۷ بار اس طرح پڑھیں اور یہ نقش زعفران اور عرق گلاب میں حل کر کے لکھیں اور حصول دولت بھی درکار ہو تو چاندی پر کندہ کرا کے سامنے رکھیں کہ اس پر نظر ہے۔ مصلّے پر بیٹھ کر درود شریف ایک سو ایک بار پڑھیں، پھر دو نفل بہ نیت ایصال ثواب نبی کریم ﷺ و حضرت علی و حسنین کریمین اور خواجہ غریب نواز و اعلیٰ حضرت رضوان اللہ علیہم اجمعین کے پڑھے۔ پھر قبلہ رخ کھڑے ہو کر تین بار اس طرح عرض کرے۔ "فریاد فریاد بدرگاہِ تو بدستی علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ و حسن مجتبیٰ و حسین شہید کربلا بلا آنچہ مطلوب میدارم بانصرام رساں" پھر اسی جگہ کھڑے ہو کر تین بار آیۃ الکرسی شریف ۳، ۳ بار چاروں قل پڑھ کر کلمہ کی انگلی پر دم کریں۔ اور انگلی کے اشارے سے چاروں طرف حصار کریں۔ پھر بیٹھ کر سورۂ اخلاص ۱٦۷ بار اس طرح پڑھیں:



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ وَعَزَمْتُ عَلَیْکُمْ اَجِبْ یَاعَطْرَائِیْلِ بِحَقِّ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ یَااِسْرَافِیْلُ بِحَقِّ اَللّٰہُ الصَّمَدُ یَاطَاطَائِیْلُ بِحَقِّ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ یَارَفْتَمَآئِیْلُ بِحَقِّ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

بعدہٗ درود شریف ۲۱ بار۔ دوران عمل نظر نقش پر رہے۔ بعد عمل ختم کرنے کے نقش پر دم کرے۔ اسی طرح چھ دن عمل کرے۔ آخری دن دودھ کی فیرنی پکا کر فاتحہ دے کر خود کھائے اور احباب کو کھلائے۔ اس عمل میں موکل کبھی ظاہر بھی ہو جاتے ہیں۔ یہ صفائے قلب پر منحصر ہے۔ اگر موکل ظاہر ہوں، بغیر عمل پورا کئے بات نہ کرے۔ جب عمل تمام ہو جائے وہ سلام کریں گے جواب دے اور کہے کہ میں نے آپ کو اس لئے بلایا ہے کہ آپ میری ہر جائز کام میں مدد کرنے کا وعدہ کریں۔ اگر کوئی شرط رکھیں، عامل اسے قبول کرے اور ہمیشہ اس کا پابند رہے ورنہ وہ وعدہ کر کے رخصت ہو جائیں گے اور ظاہر نہ ہوں جب بھی مایوس نہ ہو بلکہ ۷ بار ہمیشہ ورد میں رکھے اور نقش پر دم کرتا رہے۔ وہ موکل اس نقش کے تابع رہیں گے اور ہر ضرورت اور ہر مشکل میں تسخیر اور حصول دولت میں غائبانہ مدد کرتے رہیں گے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

أقسمت علیکم

| | | | |
|---|---|---|---|
| کفواً احد ولم یکن لہٗ | لم یلد ولم یولد | اللہ الصمد | قل ھو اللہ احد |
| ۳۳۵ | ۳۳۰ | ۳۳۷ | |
| قل ھو اللہ احد | اللہ الصمد | لم یولد لم یلد ولم | ولم یکن لہٗ کفواً احد |
| ۳۳۶ | ۳۳۴ | ۳۳۲ | |
| لم یلد ولم یولد | ولم یکن لہٗ کفواً احد | قل ھو اللہ احد | اللہ الصمد |
| ۳۳۱ | ۳۳۸ | ۳۳۳ | |
| اللہ الصمد | قل ھو اللہ احد | ولم یکن لہٗ کفواً احد | لم یلد ولم یولد |

یا طاطائیل یا رفتائیل بحق سورۃ اخلاص

وعزمت علیکم اجیبوا یا عطرائیل یا اسرافیل

## عمل تسخیر خلق از حضرت غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ

یَارَحْمٰنُ کُلِّ شَیْءٍ وَّرَاحِمَہٗ۔ ایک ہزار مرتبہ روزانہ مع اول آخر درود ۱۰۱۔ ۱۰۱ بار پڑھتا رہے یا کم سے کم اس اسم مبارک کو ہر روز ۳۶۰ مرتبہ روانہ مع اول وآخر درود شریف ۳۰۳ بار ورد میں رکھے۔

## تسخیر خلائق

قطب ستارہ کی طرف منہ کر کے اس طرح کھڑا ہو کہ سیدھا پاؤں الٹے پاؤں کے اوپر رہے۔ ۱۱ دانہ مونٹھ سفید رنگ پر گیارہ بار پڑھ کر کسی مٹی کے برتن میں رکھ کر منہ خوب جام کر کے اپنے گھر میں دفن کرے اور ایک لاکھ پچیس ہزار بار آیت پڑھ کر ثواب اس کا سرور عالم ﷺ کی روح پاک کو بخشے۔ پھر جس قدر



ممکن ہو روزانہ پڑھے۔ کبھی ناغہ نہ کرے۔ مخلوق مطیع ہو۔ واضح ہو کہ اچھے اخلاق سے پیش آئے۔ آیت پاک یہ ہے:

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ (سورۃ بنی اسرائیل ۱۷، آیت ۱۰۵)

## مسخر کرنے کا مجرب عمل

یَاعَطُوْفُ ذُوالْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ اَعْطِفْ عَلٰی قَلْبَ فَلَانٍ بِرَحْمَتِکَ یَآاَرْحَمَ الرّٰاحِمِیْنَ

ہر روز ۳۱۳ بار پڑھیں۔ مطلوب کا تصور رکھیں۔ اول آخر ۱۱ بار درود شریف پڑھیں ۱۱ یا ۲۱ دن ورنہ ۴۰ روز میں مطلوب حاضر ہوگا۔ جتنا تصور قوی ہوگا، اتنا ہی جلد اثر ہوگا۔ فلاں کی جگہ محبوب کا نام لے۔

## نقش معظم تسخیر خلائق

یہ نقش مبارک مشک وزعفران سے ساعت زہرہ میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ حاکم قوم ہو۔ مراتب بلند ہو۔ عزیز خلائق ہو، محتاجی دور ہو، مقبول القبول ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| العليم | السميع | الله وهو | فسيكفيكهم |
| فسيكفيكهم | الله وهو | السميع | العليم |
| السميع | العليم | فسيكفيكهم | الله وهو |
| الله وهو | فسيكفيكهم | العليم | السميع |

# دشمن کو مسخر کرنے کا عمل

یہ عمل حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منقول اور نہایت مجرب ہے۔ ہر روز قبل طلوع آفتاب یعنی نماز فجر سے پہلے یا بعد صرف ۱۱ بار پڑھنے کا ورد کر لیا کرے۔ پھر کسی عمل کی عامل کو ضرورت نہ ہوگی۔ دشمن ذلیل و خوار ہو کر بلکہ مطیع و فرمانبردار ہو کر قدموں میں آ گرے گا۔

اَللّٰهُمَّ سَخِّرْلِیْ اَعْدَآئِیْ کَمَا سَخَّرْتَ الرِّیْحَ لِسُلَیْمَانَ ابْنِ دَاوٗدَ عَلَیْهِمَا السَّلَامُ وَلَیِّنْهُمْ کَمَا لَیَّنْتَ الْحَدِیْدَ لِدَاوٗدَ عَلَیْهِمُ السَّلَامُ وَذَلِّلْهُمْ کَمَا ذَلَّلْتَ فِرْعَوْنَ لِمُوْسٰی عَلَیْهِ السَّلَامُ وَقَهِّرْهُمْ کَمَا قَهَّرْتَ اَبَاجَهْلٍ لِمُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ بِحَقِّ کٓهٰیٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَایَرْجِعُوْنَ صُمٌّ بُکْمٌ فَهُمْ لَایَعْقِلُوْنَ صُمٌّ بُکْمٌ فَهُمْ لَایُبْصِرُوْنَ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنَ فَسَیَکْفِیْکَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

اگر کسی دن فجر سے قبل نہ ہو سکے تو بعد نماز فجر قبل طلوع پڑھے۔ پڑھتے وقت دشمن یا کسی اور کا نام لینے کی ضرورت نہیں۔ صرف تصور کافی ہے۔

ڈاکٹر حشمت جاہ کی عملیات پر دس بہترین کتابیں

عملیات حفاظت و عداوت

عملیات جسمانی امراض

عملیات محبت

عملیات روحانی امراض

عملیات شادی

عملیات استخارہ
بمعہ فالنامہ قرآنی

عملیات حاجت روائی

مشکل کُشائی

عملیات روزگار

عملیات تسخیرات

اسٹاکسٹ

شمع بک ایجنسی
نوید اسکوائر
اردو بازار
کراچی